کہ دنیا رہنے کے قابل ہے، اور یہاں کی خوشیاں اس لایق ہیں کہ انسان جی بھر کر اُن سے لطف حاصل کرے۔

اگر تین سال کے عرصہ میں آپ دو تین کام یا ملازمتیں یکے بادیگرے کریں، تو ممکن ہے کہ آپ ترقی کر رہے ہوں، لیکن اگر ایک سال کے اندر آپ نے متعدد کام اُٹھائے یا ملازمتیں اختیار کیں اور اُن کو چھوڑ دیا تو واقعی آپ نے غلطی کی،

یہ الفاظ بھی اسی زبردست عالم کے ہیں، اور آپ کے ذاتی جانچ کے لئے دو اہم سوالات ہیں، ظاہر ہے کہ آپ یا تو اپنے ملنے والوں کو بُرا کہیں گے یا اپنی ملازمتوں اور اپنے کاموں میں نقائص ہونا ظاہر کریں گے۔ لیکن یہ ذرا مشکل ہے کہ کبھی تنہائی میں بیٹھ کر آپ سوچیں کہ آپ کی ذات والاصفات کتنی برائیوں کی مرکز ہے، اور اسی کی بدولت آپ نے دُنیا میں کتنی ناکامیاں اٹھائی ہیں! کچھ تو آپ کی عادتیں بچپن میں بگڑیں، اور کچھ اسوقت بگڑیں جبکہ آپ مطلق العنان ہوگئے تھے، ہمیشہ آپ نے دوسروں کا قصور ٹھہرا دیا، اور ہر کام میں نقص نکالا۔ لیکن آپ کبھی اپنی اصلاح پر بھی متوجہ ہوئے؟ آئیے! آج ہم اس موضوع پر آپ سے صاف صاف باتیں کرتے ہیں۔ اور دکھاتے ہیں کہ معمولی توجہ اور کوشش سے اس دنیا میں آپ کے کتنے ہمدرد، اور مددگار پیدا ہوسکتے ہیں کہ معمولی اور ملازمتیں آج آپ کو وبالِ جان معلوم ہورہی ہیں، کسقدر خوشگوار بن سکتی ہیں؟ ہردلعزیز ہونا یا دوسرے الفاظ میں، اوروں کے ساتھ اچھے اور خوشگوار تعلقات قائم رکھنا ایک فن ہے، اور چونکہ اس کا گہرا تعلق عملی نفسیات سے ہے، اِس لئے جواب تک اس مسئلہ پر تحقیقات ہوچکی ہے اس کو ہم عام فہم زبان میں پیش کریں گے تاکہ قارئین شمع جن میں طلبا بھی شامل ہیں۔ ہمارے مفہوم کو اچھی طرح سمجھ سکیں۔

تعلقات کو خوشگوار بنا کر قایم رکھنے کے لئے ضروری ہے کہ اس کا پہلا اصول اچھی طرح سمجھ لیا جائے،

(۱) فعل انسانی کے متعلق پیشین گوئی کیجا سکتی ہے، یعنی آپ پہلے سے رائے قائم کر سکتے ہیں کہ خاص حالتوں میں فلاں شخص سے کس قسم کے افعال ظہور میں آئیں گے! اور یہ نکتہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ فلاں شخص جو کچھ کرے گا اُس کا تعلق آپ سے ہے کہ پہلے آپ کیا کر چکے ہیں؟ مثلاً میں کہوں کہ آپ جھوٹے ہیں، اس کا آپ ایک طرح پر جواب دیں گے، اسی طرح، اگر آپ کی تعریف کروں، تو آپ دوسری طرح پر جواب دیں گے، حضرت سلیمان نے فرمایا ہے کہ "عاجزی کا جواب غصہ کے سوال کو سوخت کر دیتا ہے، باہمی تعلقات کے قیام کا بہت کچھ انحصار اس امر پر ہے کہ ہم اکثر مواقع پر یہ معلوم کر سکتے ہیں کہ ہماری پیش قدمی کا جواب دوسری ذات سے کیا ملے گا۔ ابھی چند دنوں کا واقعہ ہے کہ میں سالے کے لئے مضامین چھانٹ رہا تھا، برآمدے میں میرے ایک ملاقاتی ملازم سے ضد کر رہے تھے کہ اُن کی اطلاع کر دی جائے، آواز سُن کر میں نے انہیں بلا لیا۔ اور سمجھایا کہ اس میں ملازم کا قصور بالکل نہ تھا، ایڈیٹری کے فرائض بہت اہم ہیں، اور ملاقتیوں کو مطلق احساس نہیں ہوتا کہ کچہری کے بعد بھی دوسرے لوگ دماغی کام کرنے کے عادی ہیں، وہ معذرت خواہ ہو کر فرمانے لگے "بیرسٹر صاحب! میں تو کام سے آیا تھا! کاروبار کی حالت ابتر ہے، اور گھر کا یہ حال ہے کہ جرمنی کی جنگ میرے ہی گھر میں ہوئی تھی، ہر چیز بے قاعدے ہے۔ نہ گھر میں چین ہے نہ باہر آرام!" یہ کہہ کر انہوں نے اپنی جیب سے لفافہ نکالا اور فرمانے لگے کہ اس کو رجسٹری کر کے بھیجتا ہوں، اس پر بھی اگر بیوی میکے سے تشریف نہ لائیں تو آپ نالش کر کے دلا پانے زوجہ کی ڈگری کرا دیجئے گا، خط میری طرف بڑھا دیا۔ مضمون پڑھ کر میں نے پوچھا "کیا آپ واقعی اس خط کو بھیج رہے ہیں" انہوں نے جواب میں کسی قدر جوش کے ساتھ فرمایا "بیشک!"

وہ خط میں نے اُن کی طرف بڑھا دیا اور کہا "ذرا اس جملہ کو تو بلند آواز سے پڑھیے" انہوں نے پڑھا، "بس اپنی حماقتوں سے باز آؤ۔ غصہ کو بھاڑ چولھے میں ڈالو، اور سوچو میں تمہارا

شوہر، تمہارا سرتاج، تمہارا مجازی خدا، تم سے کہتا ہوں کہ بس اب چلی آؤ، تم نے جو کچھ کیا بہت بُرا کیا، اور میں تمام عمر تمہاری اس سیہ قلبی، ڈھٹائی، اور حکم عدولی کو کبھی فراموش نہ کرونگا، مگر طول دینے سے کیا فائدہ! میں اب بھی تم کو اپنے گھر میں مثل اپنی بیوی کے رکھنے پر آمادہ ہوں، اور ممکن ہے کہ کچھ دنوں کے بعد میں تمہاری خطا کو بھی معاف کردوں۔"

میں نے دریافت کیا "کیا جب آپ کی بیوی آپ کے ساتھ رہتی تھیں تو آپ ان سے اسی قسم کی باتیں کرتے تھے؟" جواب ملا "ہاں" اگر میں ضرورت سمجھتا تھا تو اسی قسم کی یا اور قسم کی نصیحت ضرور کرتا تھا، جس کا وہ بہت بُرا مانتی تھیں، اور کئی کئی دن منہ پھولا رہتا تھا، لیکن یہ خط تو بہت ملایم ہے، میں نے تو اس میں کچھ بھی نہیں لکھا ہے، سوائے اس کے کہ وہ اس بات کو سمجھ لیں کہ میں ان کا شوہر ہوں اور ان پر قرآن، حدیث، تاریخ، اور روایات کی رو سے فرض ہے کہ وہ میرے احکام کو" میں نے اُن کو یہیں روک کر کہا کہ "میں نے آپ کی سب مشیخت پناہی سُن لی، اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کے اور اُن کے تعلقات اور خراب ہوں تو بسم اللہ اس خط کو ضرور روانہ کر دیجئے" دنیا میں ایسے ہزاروں شوہر ہیں جو اپنی بیبیوں سے اچھے تعلقات رکھنا چاہتے ہیں مگر نہیں رکھ سکتے، وہ ایمانداری سے کوشش کرتے ہیں اور ناکام رہتے ہیں۔ منجملہ اُنکے ایک آپ ہیں جو محض اپنی غلطی کے آپ شکار بنے ہوئے ہیں یہ میں نہیں کہتا کہ آپ کی بیوی فرشتہ خصلت ہیں مگر دنیا میں بہت سے ایسے کام ہیں جو انسان کو ملتوی کرنے پڑتے ہیں، اس خط کو بھیجکر آپ اُن کی طبیعت میں اشتعال پیدا کریں اور کیا نتیجہ ہے؟ آپ کو دیکھنا چاہئے کہ موجودہ حالات کیا ہیں؟ آپ چاہتے ہیں کہ گھر میں خوشی نظر آئے، میاں بیوی میں ہمدردی اور باہمی محبت ہو، لیکن آپ یہ بھی جانتے ہیں کہ بعض الفاظ کے استعمال سے آپ کی بیوی کا مزاج مشتعل ہو جاتا ہے، لیکن آپ اُن کو ترک نہیں کرتے۔ ایک شخص بھینسے کو لال جھنڈی

دکھاتا ہے، اور جب بھینسہ حملہ آور ہوتا ہے تو وہ اُسکے اُس فعل کو احمقانہ سمجھتا ہے، حالانکہ وہ خوب جانتا ہے کہ لال جھنڈی کو دیکھ کر بھینسا ضرور حملہ کرے گا، اور وہ اسی وقت جھنڈی دکھاتا ہے جب کہ وہ بھینسہ کو غصہ میں لانا چاہتا ہے، آپ کی بھی بجنسہ یہی حالت ہے"!

میں نے دوران تقریر میں اُن کو بات کرنے کا موقع نہ دیا۔ جب میں تقریر ختم کر چکا تو مجھے معلوم ہوا کہ وہ بیکار نہیں گئی، اور انہوں نے دریافت فرمایا "تو پھر کیا لکھوں"؟

میں نے کہا کہ فرض کیجئے کہ اسی انداز کا ایک خط آپ کی بیوی کا آپ کے پاس آتا تو آپ کے غصہ کی کیا کیفیت ہوتی اور اگر کوئی شخص ہنس کر اور اخلاق کے ساتھ پیش آتا ہو تو آپ کی کیا حالت ہوتی ہے؟"

حضرت کی سمجھ میں یہ باتیں آگئیں اور جب دوسری مرتبہ ملنے آئے تو چہرہ پر بشاشت تھی اور جیب سے ایک خط نکال کر کہدیا جو اُن کی بیوی کا جواب تھا اور جس میں اُن لانے کے واسطے بلایا تھا، شکر ہے کہ اب بھی دونوں میاں بیوی ہنسی خوشی کی زندگی بسر کر رہے ہیں، تعلقات زن و شو میں یہ نکتہ یاد رکھنے کے لائق ہے کہ "ہم دونوں نے غلطی کی"، یہاں تک تو ٹھیک ہے، تعلقات خراب نہ ہونگے، لیکن جب یہ کہا جائیگا "یہ غلطی تمہاری تھی"، تو ہزار عمل اور انصاف برتا جائے، میاں بیوی میں کبھی صفائی نہ ہوگی:۔

انسان کا دماغ مشین کی طرح کام کرتا ہے، اور اگر اس کی قابلیت اور اس کی عادت کا علم ہو جائے تو ہم اس کے بارے میں پیشین گوئی بھی کر سکتے ہیں۔ اصول نمبر ۲ یہ ہے۔

"غور سے دیکھتے رہو کہ جو کچھ تم کرتے ہو اُس کے جواب میں دوسرا کیا کرتا ہے بالفاظ دیگر مطالعہ کرو کہ تمہارے طرز عمل کا جواب دوسرے کی جانب سے کیا ظہور میں آتا ہے"،

اس طفلانہ خیال کو اپنے پاس کبھی نہ آنے دیجئے کہ دوسرے کو کیا کرنا چاہئے، بلکہ صرف اس امر پر آپ توجہ کریں کہ دوسرا آدمی کیا کرتا ہے، آپ کو حیرت ہو گی کہ تھوڑے ہی عرصہ میں آپ کہہ سکا کریں گے فلاں موقع پر اُس شخص کا کیا طریق عمل ہوگا، اور پھر آپ

اُس کی بہترین صفات سے فائدہ اُٹھاسکا کریں گے۔ اسی اصول کے تحت میں یہ مثال بے موقع نہ ہوگی۔

ایک شخص تھا، اُس خدا کے بندے نے دنیا میں انجن چلانے کے کام سے شروع کرکے مصنف تک کا فرائض کو انجام دینے کی کوشش کی تھی، اور چار پانچ برس کے عرصہ میں ایک جگہ سے دوسری جگہ چلاجانا اُس کے لئے معمولی بات رہی تھی۔ ہر جگہ چند دن تو وہ اچھی طرح کام کرتا تھا۔ اور پھر کوئی نہ کوئی ایسی افتاد ہوتی تھی کہ اُسے علیٰحدہ ہونا پڑتا تھا اُس کے ذہن میں یہ بات سمائی ہوئی تھی کہ جہاں میں جاتا ہوں میری ہوشیاری اور قابلیت سے وہاں کا منیجر حاسد ہوجاتا ہے، میں نے جب اُس کے حالات پر غور کیا تو معلوم ہوا کہ وہ محض اپنی زبان کا شکار تھا اور یہ نہ جانتا تھا کہ اُس کے الفاظ سے اُس کے منیجر یا آقا پر کیا اثر پیدا ہوگا۔ جس معاملہ میں اختلاف ہوتا تو وہ صاف کہہ دیتا کہ تم غلطی کررہے ہو، حالانکہ اُس کو جاننا چاہئے تھا کہ اس قسم کی گفتگو سے دوسرے کے دل پر کوئی خوش آیند اثر نہیں ہوتا ہے، ایک مرتبہ وہ ایسی ہی مصیبت میں مبتلا تھا اور عنقریب اپنی خدمت سے علیحدہ ہونے والا تھا۔ میرے پاس آیا میں نے کہا کہ تم جاؤ اور جو کچھ تمہارے اور منیجر کے درمیان گفت و شنید ہوئی ہو وہ لفظ بہ لفظ لکھ کر لاؤ۔ میں نے اسی طرح اُسکی دوسری ملازمتوں کے بارے میں بھی سوال و جواب لکھوائے۔ اُن کو دیکھ کر وہ خود قائل ہوگیا کہ حقیقت میں ہمیشہ اُس کی جانب سے غلطیاں ہوا کرتی تھیں۔ میں نے اُس کا علاج یہ تجویز کیا کہ وہ دوسروں کی رائے کی عزت کیا کرے اور اُس کو اپنی رائے پر ترجیح دیا کرے، تین مہینہ کی مشق میں وہ شخص تمام بلاؤں سے نجات پاگیا، اور آج بہت اچھی حالت میں ہے، میری صلاح ہے کہ قارئین شمع بھی ایک ہفتہ یہ مشق کریں اور دیکھیں کہ اس عرصہ میں اُن کو کیسی کامیابی ہوتی ہے۔ اور کتنے دوست پیدا ہوتے ہیں۔

ایک اور مثال لیجئے، ان حضرات کو خود بینی کا مرض تھا، ہر موقع اور محل پر اپنی بزرگی، اپنی بڑائی اور کامیابی کی خواہش رہتی تھی۔ اسی خیال سے اُنہوں نے

مذہب کی آڑلی تھی، ممبر پر بیٹھ کر وعظ فرماتے تھے، بڑے بڑے مجمعے آپ کی تقریر کو سنتے تھے
اور آپ ہر جگہ مذہب کے بھیس میں محض ذاتی کامیابی کا کھیل کھیلا کرتے تھے، امر واقعہ یہ ہے کہ
کم بخت کو مذہب سے اُتنا بھی شغف نہ تھا جتنا کہ مجھ کو آپ کو ہے، مجھ سے مل کر بھی اُنہوں
نے اپنا وہی رنگ اختیار کیا اور مجھے بھی اپنے پاک خیالات سے مرعوب فرمانا چاہا۔
اُن کو شکایت یہ تھی کہ لوگ اُن کی باتوں پر توجہ نہیں کرتے ہیں، اور بالفاظ دیگر اُن کی خود
بینی کو ٹھوکریں لگتی ہیں، اس شخص کی ناکامی کی وجہ یہ تھی کہ وہ بے ایمان تھا، وہ مذہبی
آدمی محض اپنے مقصد کو پورا کرنے کی غرض سے بنا ہوا تھا، اُس کا دل مخلص نہ تھا۔
چنانچہ دوسروں کی جانب سے بھی اُس کو غیر مخلصانہ جواب ملتا تھا، اگر آپ کامیاب
ہونا چاہتے ہیں تو اخلاص پیدا کیجئے۔ اخلاص کا جواب آپ کو اخلاص سے ملے گا، یعنی
جس طرح برتاؤ آپ دوسروں کے ساتھ کریں گے ویسا ہی برتاؤ وہ آپ کے ساتھ کرینگے۔

جو لوگ اپنے حلقہ میں کامیاب نہیں ہیں، اور لوگ اُن سے خوش نہیں ہیں اُن کو
چاہئے کہ تنہائی میں سوچیں کہ "کیا میں ویسا ہی اچھا ہوں جیسا کہ ظاہر کیا کرتا ہوں؟ کیا مجھ میں
ظاہرداری نہیں ہے؟ کیا باتیں کرتے وقت مجھ میں تھوڑی سی مشیخت اور خودداری نہیں
آجاتی ہے اور میں دوسروں کو مرعوب نہیں کرنا چاہتا ہوں؟" اگر آپ میں یہ عیوب موجود
ہیں تو کامیابی کا خواب ترک فرمائیے۔ دنیا میں ایسے لوگ بہ کثرت ہیں جو طرح طرح کی غلطیوں
میں مبتلا ہیں، لیکن چونکہ وہ اپنی جانچ خود نہیں کرسکتے ہیں اور اس فن سے واقف نہیں ہیں
روزمرہ انواع واقسام کی پریشانیاں اُٹھاتے ہیں، اور دنیا اور اہل دنیا کو مطعون کرتے پھرتے
ہیں ہمارا خیال ہے کہ ہندوستانی اس قسم کی شکایتوں میں سب سے زیادہ مبتلا ہے۔ اس کی
تنگ نظری، اور دل کی کثافت ضرب المثل کی حد تک پہونچی ہوئی ہے، بہرکیف اس وقت
ہمارے سامنے تین اصول ہیں۔
(۱) انسان کے افعال کے متعلق پیشین ہو سکتی ہے (۲) آپ کو چاہئے کہ دوسروں کے

خیالات کو معلوم کریں۔

(۳) آپ ہمیشہ مخلص رہیں اور ظاہرداری کو اپنے پاس نہ آنے دیں۔ نیز ہم کو یہ بھی معلوم ہو گیا کہ زیادہ تر پریشانیوں کا باعث یہ ہے کہ لوگ اپنی جانچ خود نہیں کرتے ہیں۔

"نقشہ امتحان عادات کی بابت"

| | علی احمد | علی محمد | محمد اختر | محمد بشیر | عبدالستار | یونس رضا | ادیم حسین | علی سیف اللہ | مشہدی | ضامن رضا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جرأت | + | = | + | — | + | + | + | = | + | + |
| رضاجوئی | = | = | — | + | = | — | — | = | = | — |
| ایمانداری | + | = | = | = | — | + | + | + | = | + |
| اعتبار | + | — | + | = | — | = | + | = | = | = |
| قوت ارادی | — | = | — | = | — | — | — | + | — | = |
| حکومت | + | + | = | + | = | = | = | + | + | = |
| انہماک | = | — | + | — | — | + | = | = | — | = |
| ذہانت | — | = | = | — | = | + | = | + | = | + |
| استقلال | + | — | = | = | + | + | = | = | + | — |
| توجہ | = | = | + | = | = | + | + | — | = | + |
| خواہش ترقی | — | + | + | + | = | — | — | + | = | = |
| ضبط | | — | — | + | = | = | + | = | — | = |

یہ نقشہ ایک شخص نے میری ہدایت سے بناکر اپنی جانچ کی تھی۔ دس دوستوں کے بارہ صفات کو اس نے اپنی رائے سے معلوم کرکے لکھا تھا اور پھر ان سے اپنا مقابلہ کیا تھا، آپ بھی ایک ایسا ہی نقشہ بنائیں اور اپنے احباب کے نام لکھ کر دیکھیں کہ وہ کن صفات میں آپ سے بہتر، برابر، اور کم ہیں۔ تین نشانات -، =، + کے معنی یہ ہیں کہ آپ کے دوست آپ سے بہتر، برابر، اور کم ہیں، اس نقشہ میں ۱۲۰ فیصلے ہیں جو آپ کو اپنے احباب کے بارے میں قائم کرکے نشان لگانے ہوں گے، جس شخص نے اس نقشہ کی خانہ پوری کی تھی وہ ۴۲ میں بہتر، ۴۹ میں برابر، اور ۲۹ میں کم تر ثابت ہوا، اگر آپ کے نقشہ میں + کے نشان زیادہ ہوں تو یا تو آپ خودبین ہیں اور اپنے آپ کو "بڑا آدمی" سمجھتے ہیں، یا آپ کے دوست آپ کے احباب آپ کی قابلیت کے مقابلہ میں کم قابل ہیں، اگر آپ کے نقشہ میں — کے نشان زیادہ ہوں تو آپ ایسے لوگوں سے مل رہے ہیں جو آپ سے زیادہ قابل ہیں یا آپ میں یہ عیب ہے کہ آپ اپنی خوبیوں کو گھٹا کر دیکھنے کے عادی ہیں، بہرکیف ان دونوں میں سے ہر حالت میں آپ کو نہایت سنجیدگی اور سمجھداری کے ساتھ متوجہ ہونا چاہئے۔ اور میں یقین دلاتا ہوں کہ اگر آپ ایمانداری کے ساتھ اپنے نقشہ کو پر کریں گے اور سنجیدگی کے ساتھ اس پر غور کریں گے تو آپ اپنی زندگی کو قطعی طور پر درست کرلیں گے، اور یہ درستی آپ کی کامیابی اور راحت کا باعث ہوگی۔ لہذا آپ کا فرض ہے کہ جن صفات میں آپ کو کمی محسوس ہو ان صفات کو اپنے آپ میں پیدا کریں، اور جن صفات کو آپ اپنے آپ میں پائیں تو پہلے یہ دیکھیں کہ آپ میں واقعی وہ صفات موجود ہیں یا نہیں، اگر موجود ہیں تو انکی حفاظت کریں اور ان کو ضائع نہ ہونے دیں۔

اب میں ایک نوعمر دوست کی مثال پیش کرکے بتانا چاہتا ہوں کہ آپ اپنی جانچ کس طرح کرسکتے ہیں۔ ان کا فرضی نام نواب ہے، ہونہار، ہوشیار، اور ذہین آدمی ہیں۔ مگر مجھے سخت حیرت ہوئی کہ وہ نہایت پریشان تھے، ان کی پہلی شکایت تو یہ تھی کہ ان کا افسر اعلیٰ خفا

رہتا تھا، دوسری شکایت یہ تھی کہ محکمہ کے کسی شخص سے اُن کی موافقت نہ تھی! اور انھیں وجوہ سے وہ اپنی لیاقت کا اظہار نہ کرسکتے تھے، تین سال کے عرصہ میں نواب نے مختلف قسم کے کام شروع کئے. کہیں سے تو وہ برخاست ہوئے اور کوئی کام وہ خود چھوڑ آئے ۔ اور ہر مرتبہ کسی نہ کسی آدمی سے ناراض رہے، یعنی استعفیٰ یا برخاستگی کا باعث یہ ہوتا تھا کہ یا تو محکمہ کے کسی کام ملازم سے ٹکر ہوجاتی تھی یا وہ خود افسر اعلیٰ سے اُلجھ پڑتے تھے، نواب نے جوں توں کرکے تعلیم تو ختم کرلی تھی۔ مگر انکا خیال تھا کہ دنیا بہت بُری جگہ ہے، اور اس میں سخت نقص ہے۔ حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ دنیا بہت اچھی جگہ ہے صرف ہمارے دوست کی اندرونی دنیا میں نقص تھا، میں نے اُن کی اصلاح کا جو طریقہ اختیار کیا وہ حسب ذیل تھا۔

(۱) پہلے تو میں نے اُن کی ذہنی لیاقت کا اندازہ کیا، کہ وہ کس قسم کی تھی اور کتنے بار کے اُٹھانے کی متحمل ہوسکتی تھی، میری غرض یہ تھی کہ مجھے معلوم ہوسکے کہ وہ جن کاموں میں ہاتھ ڈال رہا تھا وہ اُس کی استعداد سے باہر تھے، یا کم تھے، میں نے مختلف قسم کے سوالات کرکے یہ رائے قائم کی کہ جن کاموں کو وہ کر رہا تھا یا کرچکا تھا اُن سے اس کی لیاقت دس گنا زیادہ تھی! یعنی اُس کا کارہائے منصبی میں اُس کے دماغ کا صرف دسواں حصّہ صرف ہوتا ہے اور بقیہ نوے حصّے شکایتوں اور جنگ و جدال کی نذر ہوتے تھے، چنانچہ اُس نے ایسی خفیف خفیف باتیں سُنائیں جن پر وہ لڑکر یا تو برخواست ہوا تھا یا مستعفی! یہاں یہ نکتہ یاد رہنے کے لایق ہے کہ اگر آپ کو کسی پر غصہ آئے ۔ اور آپ تنہائی میں اُس کا تصور کرکے دانت پیسنے لگیں کہ بغیر بدلہ لئے ہرگز نہ چھوڑونگا، تو آپ کو چاہیئے کہ آپ اپنی حالت پر ہنسیں، کیونکہ بُرائی کی ابتدا یہیں سے ہوتی ہے، اور آپ اپنا دستورالعمل یہ بنالیں:۔

(۲) ”میں دنیا میں اگر اور لوگوں کے ساتھ رہکر بسر کرنا چاہتا ہوں تو چاہیئے کہ پُرانے قضیوں کو اور شکایتوں کو فراموش کردوں“!

(۳) نواب میں مجھے ایک اور بات نظر آئی جس کی طرف والدین کو ابتدا سے توجہ

کرنی چاہئے۔ وہ اپنے بھائی بہنوں میں سب سے زیادہ ذہین اور تیز تھا، اور جب دوسرے بچے اُس کی بات نہ سمجھتے تھے تو وہ خفا ہوا کرتا تھا، بچپن سے یہ عادت ترقی پاتی رہی اور شباب میں بھی رنگ لائی۔ یعنی اپنی ذہانت سے وہ معاملہ کی تہ پر فوراً پہونچ جاتا تھا، اور اس بات پر خفا ہوتا تھا کہ دوسروں کی سمجھ میں وہ بات کیوں نہیں آئی۔ یہی وجہ محکمہ کے ملازمین اور بعض اوقات افسروں سے بگاڑ کا باعث ہوئی۔ اس مثال سے بھی ہم ایک اور اصول قایم کرتے ہیں۔

"ذہین آدمیوں کو چاہئے کہ وہ سست آدمیوں کے ساتھ صبر اور نیکی کا برتاؤ کریں"

سست ذہن آدمیوں کو اپنی تیزی کے ساتھ کھینچنے میں اُن کا دل دُکھتا ہے، غصہ پیدا ہے، اور اکثر رنجش پیدا ہو جاتی ہیں۔ سست ذہن آدمی فطرتاً مجبور ہے، وہ ذہین آدمی کیساتھ کیونکر سوچ سمجھ سکتا ہے، اس پر خفا ہونا، فطرت سے لڑنا ہے اور سخت حماقت ہے، آپ کبھی دوسروں پر حکومت نہ کر سکیں گے جب تک کہ آپ دوسروں کے دماغی ملکہ کے ساتھ ساتھ چلنا نہ سیکھیں گے۔

اب اگر آپ غور کریں گے تو معلوم ہوگا کہ نواب کی زندگی سے آپ کو تین سبق حاصل ہوئے۔

(۱) جو کام آپ کریں وہ آپ کی لیاقت سے نہ تو بہت گرا ہوا ہو، اور نہ بہت بلند ہو،

(۲) اپنے دل میں بغض کو جگہ نہ دینی چاہئے۔

(۳) سست ذہن آدمیوں کے ساتھ تیزی نہ کرنی چاہئے بلکہ اُن کو ساتھ ساتھ رکھنے کے لئے اپنی رفتار کم کرنی چاہئے، اب اگر علاج کی طرف توجہ کیجائے تو معلوم ہوتا ہے کہ ہم کو سب سے پہلے اپنے آپ کو دوبارہ تعلیم کرنی چاہئے، دوبارہ تعلیم کرنے کا طریقہ یہ ہے۔

(۱) آپ ایمانداری، صفائی، اور انصاف کے ساتھ اپنا مقابلہ دوسروں کے ساتھ

کرنا سیکھیں۔

نقشہ جو اس مضمون کے ساتھ شامل ہے، آپ کے کام آئے گا، اس کی طرف توجہ کیجئے اور خود بھی ویسا ہی نقشہ بنا کر اپنی قابلیتوں کا موازنہ دوسروں کی قابلیتوں سے کیجئے۔ اور یہ کام کچھ مشکل نہیں ہے۔ میری گفتگو نواب سے ہوئی تھی وہ حسب ذیل تھی۔ اس گفتگو سے آپ کو اندازہ ہو جائیگا کہ آپ اپنی جانچ اور دوسروں سے موازنہ کس طرح کرسکیں گے۔

**میں** ۔ تم احمد علی سے واقف ہو؟

**نواب** ۔ ہاں، اچھی طرح واقف ہوں۔

**م** ۔ جو کام وہ کرسکتے ہیں، تم بھی کرسکتے ہو۔

**ن** ۔ ہاں بہت سے کام کرسکتا ہوں۔

**م** ۔ وہ کون سے کام ہیں جن کو تم ان سے بہتر انجام دے سکتے ہو۔

**ن** ۔ مجھے لوگوں کے نام اور لوگوں کی صورتیں خوب یاد رہتی ہیں، ان کو نام یاد ہی نہیں رہتے،

**م** ۔ ٹھیک ہے۔ اب بتاؤ کہ اگر کوئی مسئلہ تمہارے سامنے آئے تو تم بہ نسبت اُنکے زیادہ انہماک اور توجہ کے ساتھ اس میں مصروف ہو سکتے ہو؟

**ن** ۔ نہیں میری رائے میں ان کو فضیلت ہے۔

**م** ۔ خیر۔ مگر یہ بتاؤ کہ علی محمد، اختر، اور بشیر کے مقابلہ میں تمہاری قوت انہماک اور توجہ کا کیا حال ہے؟

**ن** ۔ میں ان سے بہتر ہوں۔

**م** ۔ مگر عبد الستار بھی تو ہیں! آپ کہتے ہیں کہ وہ احمق ہیں؟ لیکن آپ اپنا موازنہ اُن سے بھی کیجئے کہ قوت ارادی میں ان کی کیا حالت ہے؟

**ن** ۔ قوت ارادی میں تو وہ مجھ سے کچھ بڑھے ہوئے ہیں۔ اپنی رائے ذرا مشکل سے

بدلتے ہیں۔

م - اب آپ یہ بتائیے کہ صفائی، سچائی، دیانداری میں کہ اپنے ان احباب سے موازنہ میں آپ کا کیا مرتبہ ہے؟ ایک ایک کو لیکر رائے قائم کیجئے۔ اچھا پہلے دوستداری کو لیجئے۔ ان لوگوں کے مقابلہ میں دوستوں کے ساتھ آپ کی کیا حالت ہے؟ کیا عبدالستار دوستی کو اچھی طرح بناہتے ہیں؟ اور کیا وہ آپ سے بہتر دوست ثابت ہوتے ہیں!

غرض کہ اس طریق استدلال سے نواب صاحب پندرہ میں دوستوں کا موازنہ ہوگیا، اور جو نتیجہ مرتب ہوا، اُس کو دیکھ کر ان کی ہمت بڑہی، اور خود اعتمادی کا جذبہ پیدا ہوا، یہی حال ہر شخص کا ہے، اس قسم کی ذاتی جانچ پڑتال سے خود اعتمادی کو ترقی ہوتی ہے، آپ بھی آزمایش کیجئے اور دیکھئے کہ آپ کی حالت میں عظیم الشان فرق نظر آئے گا۔

میری اس تحریر کا مقصد یہ ہے کہ ہم ایک اور اصول اخذ کرتے ہیں یعنی :-

"دوسروں کے ساتھ تعلقات قائم کرنے کے لئے ضروری ہے کہ آپ اپنی قابلیتوں کا صحیح اندازہ ہو اور نیز اپنی کمزوریوں کا"

تعلیم کا اصلی مقصد یہ نہیں ہے کہ آپ میں روانی پیدا کردے، اس کی اصلی غرض یہ ہے کہ آپ اپنی حالت کا صحیح اندازہ کرسکیں، ہمارے لئے ازبس ضروری ہے کہ ہم کو اس بات کا علم ہو کہ ہم فلاں کام نہیں کرسکتے ہیں، اور فلاں کام کرسکتے ہیں، اور جب ہم کو صحیح علم ہوتا ہے کہ ہم کیا ہیں، ہم کیا کرسکتے ہیں، اور کیا نہیں کرسکتے ہیں، اُسی وقت ہم دوسروں سے اپنا موازنہ کرسکتے ہیں، انسان کی زندگی میں اس سے زیادہ ضروری اور کوئی کام نہیں ہے، آپ ملاحظہ فرمائیں گے کہ نواب کے پیش نظر اُس کی دو تصویریں ہیں - ایک وہ جس میں اُس کو اپنی دماغی قابلیتیں نظر آتی ہیں، ہم اس کو تصویر ذکاوت کہیں گے - اور دوسری وہ تصویر ہے جسمیں اس کی خصلتیں نظر آتی ہیں، یعنی اس کی قوت ارادی - قوت فیصلہ، قوت اعتبار، قوت ایمان،

وغیرہ وغیرہ جلوہ گر ہیں۔ اس کو ہم تصویر خصوصیات کہیں گے، ہم نے نواب کو یہ بھی بتا دیا کہ اُس کی تصویر خصوصیات، دوسروں کی تصاویر خصوصیات کے مقابلہ میں کیا حیثیت رکھتی ہے۔

اس کے بعد، یعنی یہاں تک پہونچکر ہم کو تصویر آرزو وجذبہ ترقی کی طرف متوجہ ہونا چاہئے یہ وہ تصویر ہے جس میں اُس کو آج پانچ یا دس برس آیندہ کی اپنی تصویر نظر آتی ہے انتہائی حیرت کی بات ہے کہ لوگ اپنی پانچ یا دس برس آیندہ کی تصویر قائم نہیں کرتے ہیں اور ذرا تصور سے کام لیکر یہ نہیں دیکھتے کہ وہ ایک مہینہ، ایک سال، یا دس برس کے بعد کیا ہوں گے اور کیا کرتے ہوں گے۔ اس تصویر کے بنانے کے لئے ضروری ہے کہ انسان یہ بتا سکے کہ وہ اپنے شوق اور ذوق کے ساتھ کس کام کو کرنا چاہتا ہے، اور اس انتخاب کام کی وجہ کیا ہے، ان دونوں سوالات کا صحیح جواب لیکر میں بتا سکتا ہوں کہ انسان کو کون کام شروع کرنا چاہئے جس میں وہ یقینی طور پر کامیاب ہو سکتا ہے، اس موقع پر صحیح مشورہ دینا ذرا دشوار ہے۔ کیونکہ "میں سمجھتا ہوں میں فلاں کام کر سکوں گا" اور "میں واقعی فلاں کام کر سکوں گا" کے درمیان میں بہت فرق ہے، آپ کا خیال ہے کہ آپ یقینی طور پر فلاں کام کو خوش اسلوبی کے ساتھ کر سکیں گے، لیکن جب کام کرنے کا وقت آتا ہے تو آپ کو اپنی غلطی محسوس ہوتی ہے، اگر آپ پہلے سے سوچ کر اور اپنی جانچ کر کے نتیجہ نکال لیتے تو غالباً آپ کبھی ایسے کام کے پاس بھی نہ پھٹکتے جس میں ناکامی ہی ناکامی تھی۔

سنجیدہ اور سمجھدار آدمی اگر کافی غور کرے تو معلوم ہو جائے کہ وہ اسی کام کو اچھی طرح کر سکتا ہے جس میں اُس کا دل لگتا ہے اور جس کی طرف اُس کو رغبت ہوتی ہے یہ رغبت، اور "دل لگنے" کا سوال خاصا پیچیدہ ہے، عام طور پر اگر سوال کیا جائے تو نوجوانوں کی کثیر تعداد "سیر و سیاحت" اور "کھیل و تفریح" کی طرف رغبت ظاہر کرے گی، لیکن سوال یہ ہے کہ سیر و تفریح کے ذریعہ سے کتنے نوجوان معاش کی مستقل صورت پیدا کر سکتے ہیں، نوجوان

کا فرض ہے کہ وہ سنجیدگی سے سوچیں اور طے کریں کہ واقعی کس طرف ان کی طبیعتوں کا میلان ہے۔ دنیا کے شور و شغب، محنت، سختیوں اور کام کی پریشانیوں کو دیکھتے ہوئے اور اپنی طبیعت اور قابلیت کا اندازہ کرتے ہوئے صرف اُسی کام کی طرف راغب ہونا چاہئے جس کو انسان انجام دے سکتا ہے۔

---

دوسروں کے ساتھ تعلقات قایم رکھنے میں ہم کو اُن کی معمولی معمولی عادتوں اور خصلتوں کو پیش نظر رکھنا چاہئے۔ بادی النظر میں وہ محض معمولی اور ناقابل لحاظ معلوم ہوتی ہیں۔ لیکن اگر آپ غور سے دیکھیں گے تو وہ دوسروں کی فطرت ثانی بن چکی ہیں اور اس قدر پرانی ہو چکی ہیں کہ اب اُن سے چھیڑ چھاڑ، پوری جنگ کا پیش خیمہ بن سکتی ہے۔ اسی طرح مجھے ایک اور معاملہ پر بھی چند باتیں لکھنی ضروری ہیں میرا خیال ہے کہ عام طور پر لوگوں کی دماغی حالت اچھی ہوتی ہے لیکن بعض لوگ اپنی ملازمتوں کو ذلیل سمجھتے ہیں اور اُن کو بتاتے ہوئے شرماتے ہیں، یہ طریقہ غلط ہے جو کام انسان قوت بازو سے اور اپنے دماغ سے انجام دیتا ہے محنت کرکے روپیہ کماتا ہے وہ قابل عزت ہے اور اگر وہ ذرا توجہ سے سوچے تو اُس کو خود بخود معلوم ہو جائیگا کہ اس عالم اسباب میں جسکی زنجیر کا سلسلہ بہت بڑا ہے، وہ ایک کڑی ہونیکا شرف رکھتا ہے پھر کیا وجہ ہے کہ انسان اپنے کاموں کو یا اپنی ملازمتوں کو حقیر اور ذلیل سمجھے؟

آخر میں مجھے صرف یہ بتانا ہے کہ

"اگر آپ دوسروں کی زندگی اور اُن کے کام میں دلچسپی لینا شروع کردیں تو آپ کے ہمدرد احباب کی تعداد میں بہت اضافہ ہو جائے گا، مگر آپ اس خیال کو دل سے نکال ڈالیں کہ دوسرے لوگ بھی آپ سے دلچسپی پیدا کریں"، جب تک آپ اس وہم میں گرفتار رہیں گے کہ دوسرے لوگ آپ کی ذات سے دلچسپی پیدا کریں آپ کے احباب کبھی پیدا نہ ہونگے، لیکن جس وقت آپ اس غلطی سے مُنہ موڑکر دوسروں کی طرف متوجہ ہو جایں گے دنیا آپ کے پیچھے پیچھے پھرے گی۔

بڑے سے بڑے اور چھوٹے سے چھوٹے آدمی سے یہ کہنا کہ آپ اس کو پسند کرتے ہیں شرمناک نہیں ہے اور یہ وہ الفاظ ہیں جن کو بادشاہ سے لیکر فقیر تک سُننا پسند کرتا ہے۔

دلچسپی کے معنی یہ ہیں کہ آپ جن لوگوں سے واسطہ رکھیں اُنکی کامیابیوں، اُن کی زندگیوں اور اُن کی ناکامیابیوں میں خلوص اور صداقت کے ساتھ دلچسپی لیں اور اُن سے ہمدردی اور محبت کا برتاؤ رکھیں۔ اور کبھی اس غلطی میں نہ پھنسیں کہ جس طرح آپکو اپنی احباب کی فکر رہتی ہے دوسرے آپ کی فکر کیوں نہیں رکھتے ہیں۔ وہ خود بخود آپ کی طرف متوجہ ہوجائینگے، اور بہت جلد آپ محسوس کرنے لگیں گے کہ صداقت اور سچائی کے ساتھ ہمدردی کرنیکا صلہ دنیا بہت جلد دے دیتی ہے، جو لوگ ان اصول پر کاربند ہوکر دنیا میں رہیں گے وہ دیکھیں گے کہ احباب کی دنیا میں کمی نہیں ہے اور قدم قدم پر ایسے لوگ موجود ہیں جو اُن کی زندگی کو خوشگوار اُن کے کاموں کو دلچسپ اور اُن کی مشکلوں کو آسان کرسکتے ہیں۔ اور یہی طریقہ ہے دنیا میں کامیابی کا!

(مختار)

---

# غزل

(لسان الملک حضرت محشر لکھنوی)

ہجر میں نیرنگ ہستی صبر سے دیکھا کریں
چار آنسو رو کے آنکھوں کو عبث رسوا کریں

وقت نظارہ نظر کے سامنے ہیں سو حجاب
آنیوالے جلوہ گاہِ ناز میں آیا کریں

زندگی عشق میں ہنسنا ہے قسمت سے بعید
دل یہ کہتا ہے جہانتک ہو سکے رویا کریں

کوچۂ جاناں سے ہم نکلے تو پھر کیا رہ گیا
اب خدائی بھر کے فتنے سیکڑوں اُٹھا کریں

زندگی اور حسرت ایفائے وعدہ روگ ہے
آنیوالے کا کہانتک راستہ دیکھا کریں

مدتوں سے سن رہی ہیں چارہ سازی آپکی
ہم تو جب جانیں مریض عشق کو اچھا کریں

لائیں محشر جلوہ گاہِ حسن میں وہ قدرتیں
سامنے آئے خدائی بھر تو اب دیکھا کریں

# اب فرمائیے حضرات!

## (ترجمہ روسی زبان سے)

از جناب محمد مجیب صاحب (آکسن)

خوب! اب میں شراب پینا بالکل چھوڑ دونگا .... کچھ .... کچھ بھی ہو! اب سمجھ سے کام لینے کا وقت آگیا ہے۔ محنت کرنا چاہئے، محنت، تنخواہ وصول کرنا پسند کرتے ہو تو ایمانداری سے کام کرو، دل لگاکر، خدا کا خیال کرکے، چاہے نہ آرام ملے نہ نیند، ہنسی مذاق چھوڑو .... تمہاری مفت میں تنخواہ لینے کی عادت پڑگئی ہے، اور یہ اچھا نہیں.. اچھا نہیں........

اسی طرح اور چند اخلاقی سبق اپنے آپ کو دیکر ٹکٹ کلکٹر پودچیاگن نے محنت اور مشقت کرنے کی ایک عجیب خواہش محسوس کی۔ رات کے دو بجے تھے، لیکن اس پر بھی اس نے اور چند ساتھیوں کو جگایا اور انہیں ساتھ لے کر ٹکٹ چک کرنے کے لئے گاڑی کا گشت لگانا شروع کیا۔

"آپ...... کے ٹکٹ......" وہ چلاتا ہے اور ٹکٹ چک کرنے کے اوزار کو خوشی سے ہلاتا جا رہا ہے۔

اونگھتے، گاڑی کے اندھیرے میں لپٹے ہوئے لوگ، کانپتے ہیں سر ہلاتے ہیں اور اپنے ٹکٹ پیش کرتے ہیں۔

"آپ..... کے ٹکٹ..... پودچیاگن نے سکنڈ کلاس کے ایک مسافر کی طرف مڑکر

کہا۔ یہ شخص بہت دبلا ہے، بدن پر سوا ہڈیوں کے کچھ نہیں، کمبل میں لپٹا ہوا ہے اور چاروں طرف تکیہ لگے ہیں۔

"آپ کے.... ٹکٹ....."

"مسافر کچھ جواب نہیں دیتا۔ وہ نیند میں غرق ہے۔ ٹکٹ کلکٹر اوس کا کندھا ہلاتا ہے اور بے صبری سے کہتا ہے!"

"آپ.... کے..... ٹکٹ!"

مسافر کانپ جاتا ہے، اور آنکھیں کھول کر پودچیاگن پر ایک خوف زدہ نظر ڈالتا ہے۔

"۔ کیا؟ کون؟ ہائیں؟"

"۔ آپ سے آدمیوں کی طرح کہتے ہیں: آپ کے.... ٹکٹ! ذرا تکلیف کیجئے!"

"اے خدا" مسافر روندھا سا چہرہ بنالیتا ہے۔ "اے خدا! مجھے گٹھیا کی بیماری ہے........ تین رات سویا نہیں، جان بوجھ کر (مورفیہ) پھانکا، کہ نیند آجائے..... اور آپ..... ٹکٹ لینے پہونچے! یہ تو ظلم ہے، انسانیت کے خلاف ہے! اگر آپ کو اس کا کچھ اندازہ ہوتا کہ مجھے نیند کتنی مشکل سے آتی ہے تو آپ اس ذراسی چیز کے لئے مجھے نہ جگاتے...... بے رحمی، بے تکاپن ہے! اور آپ کو میرے ٹکٹ کی کیا پڑی ہے؟ محض حماقت ہے اور کچھ نہیں!"

پودچیاگن سوچتا ہے کہ اس پر خفا ہونا چاہئے یا نہیں۔ اور یہ ارادہ کرتا ہے کہ خفا ہونا لازم ہے۔

"۔ آپ یہاں مت چلائیے! یہ چنڈو خانہ نہیں!"

مسافر کھانس کر جواب دیتا ہے:۔

"آپ سے تو چنڈو خانہ میں بھی زیادہ بھلے لوگ ملتے ہیں....... اب بتاؤ کہ مجھے نیند پھر کیسے آئے گی! عجیب بات ہے، میں یورپ کے تمام ملکوں میں سفر کرچکا ہوں، وہاں

مجھ سے کسی نے ٹکٹ نہیں مانگا، لیکن یہاں پہونچتے ہی بس یہ لوگ پیچھے پڑ جاتے ہیں، جیسے کوئی بھوت پریت ان پر سوار ہے، اور اس کے سوا ان کو کچھ نہیں کرنے دیتا!

"جی ہاں، اگر یورپ آپ کو پسند ہو تو وہیں چلے جائیے"!

"حماقت ہے جناب، بس اور کیا کہوں! دھوئیں کے مارے سانس نہیں لیجاتی، ہر طرف سے سرد ہوا آرہی ہے، کیا مسافروں کو یہ تکلیف کافی نہیں؟ اس کے علاوہ کمپنی اپنے تمام قاعدوں پر بھی عمل کرائے گی، خدا اس کو غارت کرے، ان حضرت کو ٹکٹ چاہئے، دیکھئے تو کس دھوم سے ٹکٹ مانگتے ہیں! اور اگر یہ اتنی سختی نہ کرتے تو تو کون اس ملک میں ایسا ایماندار ہے کہ ٹکٹ لے کر چلتا!"

"سنئے جناب، اگر آپ شور مچانے اور دوسرے مسافروں کو دق کرنے سے باز نہ آئیں گے تو میں آپ کو اگلے اسٹیشن پر اوتار دونگا اور آپ پر عدالت پر دعویٰ کرا دونگا!"

"یہ تو عذاب ہے!" چند لوگوں سے نہ رہا گیا، بول اٹھے "بیمار آدمی سے کہڑا تڑا رہا ہے! بات سمجھو جی اور جھگڑا ختم کرو!"

"مگر دیکھئے تو وہ خود برا بھلا کہہ رہے ہیں" پودچیاگن ذرا ڈر کر کہتا ہے۔ بہت اچھا، میں ٹکٹ نہیں لوں گا........ جیسا آپ چاہیں........ لیکن دیکھئے تو آپ کو خود معلوم ہوگا کہ میں اسی کام کے لئے نوکر ہوں اگر میرا فرض نہ ہوتا تو........ آپکا جی چاہے تو اسٹیشن ماسٹر سے پوچھ لیجئے........ جس سے جی چاہے پوچھ لیجئے۔

پودچیاگن کندھے ہلا کر بیمار کے پاس سے چلا جاتا ہے۔ پہلے تو وہ سمجھتا ہے کہ اس کے ساتھ زیادتی کی گئی ہے اور اس کی بے عزتی ہوئی ہے۔ لیکن اس کے بعد جب وہ دو تین ڈبوں سے گذر چکتا ہے تو اس کے ٹکٹ کلکٹری سینہ میں کچھ گھبراہٹ پیدا ہوتی ہے اور اپنی حرکت پر پشیمانی۔

"واقعی اُس مریض کے جگانے کی کوئی ضرورت نہ تھی" وہ اپنے جی میں سوچتا ہے لیکن اس میں میری کوئی خاص غلطی نہ تھی۔ وہ سب سمجھتے ہیں کہ موٹا ہو رہا ہوں اور بیکاری کے سلسلہ میں سب سے ٹکٹ مانگتا پھر رہا ہوں، لیکن انھیں یہ نہیں معلوم کہ میرا کام یہی ہے..... اگر اُن کو اس کا یقین نہیں تو میں اسٹیشن ماسٹر کو اون کے سامنے پیش کر سکتا ہوں"

اسٹیشن، گاڑی پانچ منٹ ٹھہرتی ہے۔ تیسری گھنٹی سے پہلے پوچیاگن اسی درجہ میں جس کا ذکر ہو چکا ہے پہنچتا ہے۔ اُس کے پیچھے اسٹیشن ماسٹر لال ٹوپی پہنے ہوئے۔

"یہ دیکھئے، یہ صاحب ہیں" پوچیاگن کہنا شروع کرتا ہے "جو فرماتے ہیں کہ مجھے اون سے ٹکٹ مانگنے کا کوئی حق نہیں اور..... اور مجھ پر خفا ہوتے ہیں۔ میں آپ سے اسٹیشن ماسٹر صاحب، درخواست کرتا ہوں کہ ان کو سمجھا دیجئے۔ کیا ٹکٹ چیک کرنا میرا فرض ہے یا میں یوں ہی لوگوں کو دق کر رہا ہوں۔ جناب۔ جناب" دبلے پتلے مسافر کی طرف رجوع ہو کر کہتا ہے "لیجئے، اسٹیشن ماسٹر صاحب سے پوچھ لیجئے اگر آپ کو میری بات کا یقین نہیں"

بیمار مسافر کانپ جاتا ہے، جیسے اوس کے کسی بھڑ نے ڈنک مار دیا، آنکھیں کھولدیتا ہے اور روندھا چہرہ بنا کر گدی پر پیٹھ کے بل لیٹ جاتا ہے۔

"اے خدا! دوسری پڑیا پھانکی تھی اور اونگھا ہی تھا کہ وہ پھر آگیا..... پھر آگیا۔ آپ کے ہاتھ جوڑتا ہوں، مجھ پر رحم کیجئے!"

"لیجئے آپ اسٹیشن ماسٹر صاحب خود سے پوچھ سکتے ہیں کہ مجھے ٹکٹ چیک کرنے کا حق ہے یا نہیں!"

"بھئی یہ تو مجھ سے نہیں سہا جاتا! آپ آخر ٹکٹ لیکر کیا کریں گے..... کیا کرینگے! میں پانچ ٹکٹ خریدنے کے لئے تیار ہوں، مگر مجھے آرام سے مرنے دیجئے! کیا آپ خود کبھی بیمار نہیں ہوئے! بڑی بے حس قوم ہے!"

"یہ تو صاف ہنسی اڑا رہا ہے" ایک مسافر جو فوجی وردی پہنے ہے خفگی سے کہتا ہے
"اور نہ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ کیوں اس بات پر اڑا ہوا ہے"
"جانے دو، اسٹیشن ماسٹر تیوریِ چڑھا کر کہتا ہے اور پوچیاگن کی آستین پکڑ اُسے باہر کی طرف کھینچ لیتا ہے۔

پوچیاگن کندھے ہلاتا ہے اور اسٹیشن ماسٹر کے پیچھے دھیرے دھیرے چلا جاتا ہے۔

"بھلا ان لوگوں کو کوئی خوش تو کرے،" وہ ناراض ہو کر اپنے آپ سے کہتا ہے میں اسی کی خاطر اسٹیشن ماسٹر کو بھی بلا لایا تھا کہ میری بات سمجھ لے اور اُسے تسکین ہو جائے، اور وہ ....... الٹا مجھے برا بھلا کہتا ہے"

دوسرا اسٹیشن۔ گاڑی یہاں پر دس منٹ ٹھہرتی ہے۔ دوسری گھنٹی سے پہلے جب پوچیاگن ریفرشمنٹ روم میں کھڑا سوڈا واٹر پی رہا ہے تو اس کے پاس دو صاحب آتے ہیں، ایک انجنیر کی وردی میں، دوسرا فوجی اوور کوٹ میں۔

"سنئے ٹکٹ کلکٹر صاحب!" انجنیر پوچیاگن سے کہتا ہے ۔ "بیمار مسافر کے ساتھ جو آپ نے حرکت کی ہے اس سے ان تمام لوگوں کو جو وہاں بیٹھے تھے بڑی سخت تکلیف ہوئی۔ میں انجنیر پوزنیٹسکی ہوں اور یہ ..... کرنیل صاحب ہیں۔ اگر آپ اُن مسافر سے معافی نہ مانگیں گے تو ہم کمپنی کے ڈائرکٹر سے، جس سے ہم دونوں کی جان پہچان ہے، آپکی شکایت کریں گے۔"

پوچیاگن جلدی سے کہتا ہے:
"مگر میں تو ..... مگر آپ تو ....."

"ہم آپ سے بحث کرنے نہیں آئے ہیں۔ لیکن ہم آپ کو آگاہ کرنا چاہتے ہیں کہ اگر آپ نے معافی نہ مانگی تو ہم مسافر کی طرف سے بدلے لیں گے۔"

— بہت اچھا میں..... ہیں، جیسا آپ چاہیں، معافی مانگ لوں گا..... لیجئے.......

آدھے گھنٹے کے اندر پوڈچیاگن، معافی مانگنے کا ایک فقرہ، جس سے مسافر خوش ہو جاتا اور

اوس کی اپنی ہتک بھی نہ ہوتی سوچ کر اسی درجہ میں پہنچا۔

"جناب! —" وہ بیمار کی طرف مخاطب ہوتا ہے۔

"سنئے جناب!"

بیمار کانپ جاتا ہے اور گھبرا کر کھڑا ہو جاتا ہے۔

"کیا ہے؟"

"میں اس کو..... کیا کہوں؟..... آپ خفا نہ ہو جئے......

"ارے پانی دو، پانی — بیمار ہانپ کر دل پر ہاتھ رکھ لیتا ہے — تیسری پڑیا پھانکی

تھی اور...... پھر! اے خدا یہ عذاب آخر کب دور ہوگا؟

"میں اوسے..... آپ معاف کریں گے......

"سنئے..... آپ مجھے اگلے اسٹیشن پر اُتار دیجئے گا....... مجھ سے اور نہیں

برداشت ہو سکتا..... میں مر رہا ہوں.......

"کیا ذلیل، کمینی حرکت ہے" حاضرین میں سے چند نے کہا — "چلئے، دُور ہو جئے!

اگر پھر ایسا مسخرہ پن کیا تو اس کی سزا ملے گی! چلئے!"

پوڈچیاگن ٹھنڈی سانس بھر کر درجہ سے باہر نکل آتا ہے۔ ریلوے کے ملازموں

کا جو درجہ ہے اس میں آکر بیٹھ جاتا ہے، اور شکایت شروع کرتا ہے۔

"اب فرمائیے، حضرات پبلک! آپ کو بھی خوش کرنے کی کوشش کا کیا نتیجہ ہوتا ہے!

اور کیا خدمت کی جائے! جی بھی نہ چاہتا ہو تب بھی سوا اس سب جھگڑے کے لات

مارنے اور مست ہو جانے کے اور کوئی چارہ نہیں....... کچھ نہ کرو — خفا ہوتے ہیں،

کچھ کام شروع کرو، تب بھی خفا ہوتے ہیں؟....... بس پیو،

اور کیا!"

پودچیاگن ایک سانس میں آدھی بوتل پی جاتا ہے اور محنت، فرائض اور ایمانداری کے پھندے میں نہیں پڑتا۔

(چیخوف)

# کتب برائے ریویو

مندرجہ ذیل کتب بغرض ریویو ہمارے پاس آئی ہیں جن کی رسید شکریہ کے ساتھ پیش کیجاتی ہے عنقریب ان سب کتابوں پر ریویو کیا جائے گا۔

**باقیات فانی** ۔ دیوان جناب فانی علیگ۔ وکیل اٹاوہ ۲ ر

**ہندو تیوہاروں کی اصلیت** منشی رام پرشاد صاحب بی۔ اے ہیڈ ماسٹر گورنمنٹ ہائی اسکول گونڈہ ۱۰ ر

**دور ایام** ۔ تاریخ ریاست ٹونک کا دوسرا حصہ۔ امیر الانشاد بیر الملک مولوی سید علی اصغر صاحب ناظم نیاز ہیڈرہ ٹونک ۸

**دُر رالبیان** ۔ سید محمد حمید صاحب۔ اسٹیشن روڈ نامپلی حیدرآباد دکن۔ ۸ ر

**التنبیہ بر حقیقۃ الرسوم** ۔ مولوی محمد عبدالشکور صاحب کلیہ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن ۸ ر

**شمیم حصہ اول و حصہ دوم** (افسانہ) مولوی فیاض علی صاحب بی۔ اے علیگ وکیل فیض آباد ۱۲ ر

**مراۃ البرار** ۔ مسئلہ استرداد برار پر تنقید و تبصرہ سید مبین الرحمن صاحب بی۔ اے ال۔ ال بی وکیل اکولہ۔ برار۔ ۱۲ ر

**مخزن توفیق** ۔ ابتدائی تعلیم کے لئے۔ محمد حمید اللہ صاحب کل منڈی حیدرآباد دکن ۳ ر

**تنقید بر قواعد اردو** ۔ از مولوی محمد عبدالغنی صاحب ایم۔ اے۔ پتہ:۔ پروفیسر عبدالقوی صاحب ایم اے آفاق۔ لکھنؤ یونیورسٹی ۱۲ ر

**تذکرہ رحمۃ للعالمین** (یعنی نامہ میلاد حصہ اول و دوم) مولینا حبیب حسین ساکن ردولی شریف۔ پتہ:۔ سجاد حسین عبدالرزاق تاجران نواب بازار ڈاکخانہ و مقام قصبہ ردولی ضلع بارہ بنکی۔ ۶ ر

**ہیملیٹ** ۔ (شیکسپیر کا ناٹک) مترجمہ مولوی امتیاز علی صاحب بی اے وکیل فیض آباد پتہ:۔ منشی اصغر علی مکان جناب مترجم محلہ مغلپورہ شہر فیض آباد۔ مجلد ۱۲ غیر مجلد ۸ ر

**مینیجر شمع**

# کفایت شعاری

از

(جناب سید امیر حیدر صاحب تجنت اکبر آبادی)

مداوائے تذلیل و درمانِ خواری ۔۔۔ کفایت شعاری کفایت شعاری

بکار آیدت داشتہ اے برادر ۔۔۔ جو دامے نداری تو جامہ نیاری

"جو پیسہ بچایا وہی پیسہ پایا" ۔۔۔ یہ اک قول[۵] ہے لاکھ تولو پہ بھاری

لئے منہ میں ننھے سو ریزے کو چیونٹی ۔۔۔ وہ دیکھو چلی جا رہی ہے بچاری

اگر تم پس انداز کچھ کر سکو گے ۔۔۔ بسر جائے گی زندگانی تمہاری

کفایت کو تم بخل ہرگز نہ سمجھو ۔۔۔ نہیں آجکل دولت و تاجداری

اگر خرچ آمد سے زائد کرو گے ۔۔۔ تو سوکھے گا دریا جو ہے آج جاری

سکھاتا ہے انسان کو صرف بیجا ۔۔۔ جوا۔ رہزنی، جعل، چوری، چکاری

کُلُوا وَاشْرَبُوا اور لَا تُسْرِفُوا پر ۔۔۔ عمل کیجئے۔ ہے یہ فرمان باری

بشر کو مناسب نہیں صرف بیجا ۔۔۔ ہے شایانِ شان خاک کو خاکساری

نکالو گے پاؤں جو چادر سے باہر ۔۔۔ تو بے چادری تم کو کر دیگی عاری

زمانہ ہے بیزار اگر زر نہیں ہے ۔۔۔ ہے بے سود بے زر کا زہد اور زاری

اگر تم نے پہنا ہے دھاری کا کرتہ ۔۔۔ تو راجہ نہ بنجاؤ تم راجدہاری

یہ دریائے عالم فریب آشنا ہے ۔۔۔ جو آدہی کو چھوڑو تو جاتی ہے ساری

[۵] انگریزی مثل ہے ۱۲

ہے جز بے ایمانی کی اسرافِ بیجا،
کفایت شعاری ہے ایمانداری

شمار آمد و خرچ کا گر نہ رکھا
عجب کیا جو ہو نوبت دم شماری

مناسب ہے پابندِ اوقات رہنا
کہ ہے وقت کھونیں تذلیل و خواری

تباہی نہ لو سر پہ عیاش ہو کر،
کہ بے سود ہے ایسی یاروں کی یاری

تم اندھے رہوگے دمِ واپسیں تک
جو تیر نظر کا لگا زخم کاری

بھروسہ رہے زور بازو پہ اپنے
نہ کام آئیں گے یہ سلاری مداری

کفایت ہو عادت مشقت ہو شیوہ
اگر دل میں ہے عزم مقصد براری

کرو کام اپنا یہ دن کام کے ہیں
جوانی میں کیوں خوابِ غفلت ہے طاری

جو پیدل چلوگے تو طاقت بڑھیگی
بنو تم نہ پابندِ شوقِ سواری

ضعیفی میں پھر آپ پچھتائیے گا
اگر کھیل میں نوجوانی گزاری

جوانی میں تم خوابِ غفلت سے چونکو
ضعیفی میں بے سود ہے آہ و زاری

جو آپ اپنا یار و مددگار ہوگا
کریگا خدا اوس کی بے شبہ یاری

فقط عرضِ احوال ہے اہلِ دل سے
نہ یہ شاعری ہے نہ مضمون نگاری

اثرؔ تجبتِ ناداں کی باتوں میں کیا ہو
نہ عالم، نہ مفتی، نہ واعظ، نہ قاری

(مسلسل)

# مرزا جلال الدین حیدر نواب شجاع الدولہ بہادر

از

(حسن عابد جعفری صاحب (آکسن) بیرسٹرایٹ لا۔ اڈیٹر شمع)

## تاریخ پیدائش

ز دولت خانۂ نواب منصور

۱۱۴۴ھ

برآمد آفتاب از مطلع نور

۱۱۴۴ھ

۱۷۵۴ء میں چوبیس سال کی عمر میں بمقام فیض آباد تخت نشین ہوئے۔ وہ زمانہ نواب کے لئے پرآشوب تھا۔ اسمٰعیل بیگ خاں کابلی کا دور دورہ تھا۔ افواج اس کے قابو میں تھیں اور محمد قلی خاں، برہان الملک مرحوم کے بھتیجہ کو تخت پر بٹھانا چاہتی تھی، کابلی چاہتا تھا کہ نواب کو برائے نام اختیارات دیے جاویں اور وہ خود سلطنت پر حاوی رہے، اسی زمانہ میں ہمت بہادر گوشائیں نے ایک کھتری عورت محل میں پہنچا دی۔ کھتریوں میں واویلا مچ گئی اور افواج کو موقع مل گیا۔ بادشاہ دہلی بھی نواب سے منحرف تھے، اس لئے افواج نے فوراً محمد قلی خاں کو طلب کر لیا۔ اس فتنہ کا دفیہ نواب کے قابو کا نہ تھا، مگر ان کی والدہ نواب بیگم نے کمال

دانشمندی سے برافروختہ اور بدظن سرداروں کو راضی کرلیا۔ محمد قلی خاں طلبی کی خبر پاتے ہی چل کھڑا ہوا، آدھے رستہ میں اس کو اطلاع ملی کہ سرداروں کی کشیدگی رفع ہوگئی ہے اور اس کو الہ آباد واپس جانا چاہئے۔ چونکہ وہ نصف راہ طے کرچکا تھا اور احتمال تھا کہ واپسی کی اطلاع جب نواب کو پہونچے گی تو وہ مشکوک ہونگے اس لئے ارادہ فسخ نہ کیا بلکہ اشتیاق قدمبوسی کا عذر پیش کرکے نواب کی خدمت میں چلا آیا۔ اسمٰعیل بیگ کا انتقال ہوگیا اور بادشاہ دہلی نواب عمادالملک کے ہاتھوں تنگ آکر لکھنؤ چلے آئے۔ نواب نے ساتھ لاکھ نقد اور ہاتھی اور گھوڑے نذر کئے۔ مگر بداندیشوں کے مشورہ سے متاثر ہوکر بادشاہ نے محمد قلی خاں کو وزارت اودھ کا جائز امیدوار تسلیم کرلیا اور اس کو اپنے ہمراہ لیکر تسخیر بنگالہ کے لئے روانہ ہوگئے۔ محمد قلی خاں کو بادشاہ کی کمزوریوں کا اور ان کی بدرعبی کا جب علم ہوا تو گھبرایا اور ان سے رخصت ہوکر لکھنؤ چلا آیا۔ اس کو خوف تھا کہ نواب ناراض ہوکر اس کی جاگیر کو ضبط اور اس کے بیوی بچوں کو قید کرلیں گے۔ نواب ان معاملات سے اچھی طرح آگاہ تھے۔ محمد قلی خاں گرفتار کرلیا گیا اور جلال آباد کے قلعہ میں بند کردیا گیا۔ ایک دن نواب، احمد شاہ ابدالی کے لشکر میں گئے ہوئے تھے، بدخواہوں کو موقع مل گیا، اور محمد قلی خاں کو ہلاک کرکے کنوئیں میں ڈال دیا۔ وہیں اس کی قبر بنی جو بعد کو اس کے ورثا کی زیارت گاہ ہوگئی۔ اس واقعہ کے بعد نواب کی زندگی میں بعض مشہور معرکہ آرائیاں ہوئیں۔

(۱) ۱۱۷۴ھ میں نواب نے نجیب الدولہ نواب خاں کے ساتھ شریک ہوکر مرہٹوں کو شکست دی۔

(۲) احمد شاہ ابدالی کے ساتھ شریک ہوکر پانی پت کا میدان مرہٹوں کے مقابلہ میں سر کیا۔ اس جنگ میں اسی ہزار مرہٹے کام آئے۔ اور احمد شاہ ابدالی ہندوستان کا چند روزہ بادشاہ بن گیا۔ ۱۱۷۵ھ میں اس نے نواب کو خلعت وزارت سے سرفراز کیا۔

(۳) ۱۱۷۸ھ میں نواب نے بندیلوں کے خلاف چڑھائی کی۔ مگر بل بھدر تعلقہ دار کی بغاوت کا حال معلوم کرکے بغیر جنگ کئے ہوئے، مہوبہ سے واپس چلے آئے۔

(۴) امیر الامرا احمد خاں بہادر عالی جنگ بنگش رئیس فرخ آباد کے خلاف ۱۱۷۵ھ میں فوج کشی کی۔

(۵) ۱۱۷۷ھ کے آخر اور ۱۱۷۹ھ کے آغاز میں انگریزوں سے نواب نے مقابلہ کیا۔ اور میجر ایچ منرو کی زیر کمان ۱۳ مئی ۱۷۶۴ء کو بکسر میں شکست کھائی۔ نواب لکھنؤ اور فیض آباد ہوتے ہوئے بریلی پہونچے، اور پٹھانوں، افغانوں اور مرہٹوں کو جمع کرکے ایک مرتبہ پھر انگریزوں کے مقابلہ میں آئے۔ لیکن بریگیڈیر جنرل کارنک کے زیر کمان انگریزی افواج کے ہاتھوں پھر شکست فاش کھائی۔ اور فرخ آباد میں جاکر پناہ لینی پڑی۔ نواب کی زندگی میں یہ وقت سب سے زیادہ سخت گذرا۔ اور ان کی خودداری کا خون ہوگیا۔ کیونکہ انکو جنرل کارنک کے پاس جانا پڑا اور الہ آباد کے صلح نامہ پر دستخط کرنے پڑے جس کی رو سے (۱) کڑا اور الہ آباد نواب سے چھین کر شاہ عالم ثانی کے اخراجات کی مد میں دیدئیے گئے (۲) نواب کو اپنی سلطنت میں انگریزی گماشتوں اور سوداگروں کو بغیر روک ٹوک اور بلا مزاحمت تجارت کی اجازت دینی پڑی، اور (۳) پچاس لاکھ روپیہ بطور تاوان جنگ ادا کرنے کا اقرار کرنا پڑا، نواب کے پاس بمشکل تمام دس لاکھ کی مالیت تھی۔ اعیان حکومت اور احباب سے امداد کا طالب ہونا پڑا، مگر کسی نے دل کھول کر نواب کا ساتھ نہ دیا۔ البتہ اس موقع پر ان کی ناموس اور رفیق زندگی بہو بیگم نے وہ کام کیا جو بہ لحاظ شرافت اور بہ لحاظ رفاقت مشرق کے لئے مایۂ ناز ثابت ہوا۔ انھوں نے اپنی کل جائداد۔ اور اپنا کل نقد و زیور فروخت کرکے نواب کو دے ڈالا۔ صلاح کاروں نے منع بھی کیا مگر انھوں نے جواب دیا "اگر نواب زندہ سلامت رہے تو یہ سب انہیں کا ہے، اور اگر خدانخواستہ وہ نہ رہے تو یہ چیزیں میرے کس کام کی"

کہا جاتا ہے کہ بہو بیگم نے اپنی ناک کی کیل تک بیچ ڈالی تھی۔ غرضکہ اس طرح پر چالیس لاکھ روپیہ کی کمی پوری ہوگئی۔ لارڈ کلایو نے بورڈ کے نام اپنے خط مورخہ ۱۱ رجون ۱۷۶۶ء میں نواب کی صادق الاقراری کی تعریف لکھی ہے، اور لکھا ہے کہ نواب کی دوستی کا اس کو کامل یقین ہے اور یہ دوستی انگریزوں کے لئے از بس مفید اور قابل اعتبار ہے۔

انگریزی گماشتوں اور سوداگروں نے نواب کے سلطنت میں طرح طرح کے مظالم کئے جن کی وجہ سے تنگ آکر نواب کو گورنر جنرل سے شکایت کرنی پڑی اور وہ لوگ سلطنت سے خارج کردئیے گئے۔ لیکن ایک ہی سال کے بعد کمپنی کو سخت نقصان کا احساس ہوا، اور وارن ہیسٹنگز نے نواب سے مل کر زبانی گفتگو کے ذریعہ سے دوبارہ انگریز گماشتوں اور سوداگروں کے لئے اجازت حاصل کرنی چاہی۔ مگر نواب نے صاف انکار کردیا اور کھلے ہوئے لفظوں میں بتادیا کہ اگر وہ لوگ آئے تو ان کے اور کمپنی کے درمیان میں مصالحت قائم نہ رہ سکے گی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ وارن ہیسٹنگز کو سخت مایوسی ہوئی۔

بنارس میں ۸ رستمبر ۱۷۷۳ء کو نواب نے ایک اور صلح نامہ پر دستخط کردیے اور ایک بریگیڈ کے اخراجات یعنی مبلغ اکیس ہزار کی ادائگی منظور کرلی۔ اور کڑہ اور الہ آباد کے واپسی کے لئے پچاس لاکھ روپیہ دینا قبول کرلیا۔ بیس لاکھ اسی وقت انگریزوں کو ادا کردئیے اور پندرہ لاکھ ایک سال اور بقیہ پندرہ لاکھ دو سال کے بعد ادا کرنے کا اقرار کرلیا۔ نواب نے روہیلوں کی امداد مرہٹوں کے خلاف کی تھی اور روہیلوں نے چالیس لاکھ روپیہ نواب کو دینا طے کیا تھا مگر مرہٹوں کی شکست کے بعد وہ انکاری ہوگئے تھے۔ نواب نے کمپنی سے امداد چاہی اور چالیس لاکھ روپیہ کا وعدہ کرکے انگریزوں کی فوج لے کر روہیلوں پر حملہ کردیا ۱۷ راپریل ۱۷۷۴ء کو نواب رحمت خاں روہیلوں کا سردار توپ کے گولہ سے قتل ہوگیا اور اسی روز نواب کی فوج کے ہاتھ میدان آگیا۔ اور روہیلہ مقبوضات کے بڑے حصہ پر نواب قابض ہوگئے۔

چند ماہ کے بعد نواب کی طبیعت خراب ہوگئی اور ۲۴ ذیقعدہ ۱۱۸۸ھ مطابق ۱۷۷۵ء کو فیض آباد میں بعمر پینتالیس سال انتقال ہوگیا۔ اُن کی ہڈیاں دہلی بھجوا دی گئیں اور وہیں حضرت شاہ مردان میں جہاں اُن کے اور عزیز بھی دفن تھے، سپرد خاک کردی گئیں۔

نواب نہایت وجیہ، قوی اور دلیر آدمی تھے۔ نواب بہو بیگم سے تمام عمر خوش رہے، آیندہ ماہ میں نواب بہو بیگم پر مفصل مضمون شمع میں شائع ہوگا۔ نواب روزانہ علی الصباح اپنی افواج کی قواعد کا معائنہ کرتے تھے، اور صبح اور دوپہر کو سلطنت کے امور کو انجام دیتے تھے۔

نواب شجاع الدولہ کا عہد حکومت کئی وجہ سے قابل لحاظ ہے۔ بالخصوص انگریزی پالیسی کے مدارج اور انکی کیفیتوں کا انکشاف نہایت واضح طور پر ہوتا ہے۔ اور یہیں سے سلطنت اودھ کی بربادی کا آغاز ہوتا ہے۔

چونکہ شمع کے صفحات بسیط اور مشرح حالات کے متحمل نہ ہوتے اس لئے واقعات کے اظہار کرنے میں حتی الوسع اختصار سے کام لیا گیا ہے۔ فقط

# تبصرے

## فرہنگ اصطلاحات علمیہ

انجمن ترقی اردو۔ اورنگ آباد دکن کی توجہ اور جناب مولوی محمد عبدالحق صاحب بی۔ اے۔ علیگ سکریٹری انجمن مذکور کی علمی کوششوں اور اُن کی دماغی کاوشوں کی داد نہ دینا حقیقت میں اردو زبان پر ظلم ہے۔ جو گرانمایہ علمی خدمت مولوی صاحب سے ظہور میں آ رہی ہے اُس کا جواب نہیں وہ اردو کے مسیحا ہیں۔ انہیں کی توجہ کی برکت ہے کہ فرہنگ اصطلاحات علمیہ چھپ کر تیار ہو گئی۔ پوری کتاب پانچ سو صفحات سے زیادہ حجم کی ہے۔ اور کم وبیش بائیس مضامین کی علمی اصطلاحات کا اردو ترجمہ ہے۔ علم ہیئت، علم نباتات، اقتصادیات، حکومت ہند، آئینی حکومت، تاریخ انگلستان۔ تاریخ یونان۔ منطق۔ جبر ومقابلہ۔ ہندسی مخروطات، ہندسہ مجسمات، علم مثلث، تفرقی مساواتیں، علم سکون۔ مابعد الطبیعات۔ لغیات۔ طبیعات۔ سیاسیات، آثار قدیمہ، وغیرہ کی اصطلاحات کے ترجمے ہمارے یہاں نہ تھے، اور اگر کہیں پر کچھ ترجمے ہوئے تھے تو وہ شخصی کوششوں کا نتیجہ تھے اور چونکہ ہر شخص نے اپنی طبیعت کے مطابق ترجمے کئے تھے اس لئے ایک ہی لفظ کے مختلف ترجمے ہو گئے تھے جو اصطلاحات کے اعتبار سے سخت مضر تھے اور پڑھنے والوں کو چکر میں ڈال دیتے تھے۔ ضرورت ہے کہ فرہنگ اصطلاحات کو عام طور پر رواج دیا جائے اور مترجمین کا فرض ہے کہ اصطلاحوں کے ترجموں کو قبول کریں، یا اگر وہ بعض اصطلاحات کے خود ترجمے کریں تو جب تک انجمن ترقی اردو اُن کو قبول نہ کر لے استعمال نہ کریں۔ فرہنگ اصطلاحات علمیہ مکمل نہیں ہیں۔ جن مضامین کی طرف توجہ کی گئی ہے خود انکی بعض اصطلاحات ترجمہ ہونے سے رہ گئی ہیں۔ اسی طرح ابھی دیگر متعدد مضامین سے ہاتھ نہیں لگایا ہے لیکن اچھا ہوا کہ جو کچھ مسالہ تیار رہا شائع کر دیا۔ بقیہ ترجموں کی خاطر موجودہ مواد کو ردک

رکھنا مناسب نہ تھا، بلکہ ترجمہ کرنے والوں کے حق میں مضر ہوتا۔ دیگر مضامین اور اصطلاحات کا ترجمہ ہو رہا ہے۔ امید ہے کہ جغرافیہ۔ فلسفہ، سائنس وغیرہ وغیرہ کی اصطلاحات جلد شائع کیجائیں گی۔ اور اس عرصہ میں نقد و تبصرہ و دیگر ذرائع سے جو معلومات بہم پہونچی ہیں اُن سے فائدہ اُٹھا کر فرہنگ کا ایک ضمیمہ بھی شائع کر دیا جائے گا۔ کیونکہ بعض اصطلاحات کے ترجمے دقیق اور ثقیل ہیں۔ جہاں کہیں عربی کے ثقیل اور سخت الفاظ آئیں اُن کو ترک کرنا بہتر ہے اور اُن کے بجائے چھوٹے الفاظ، یا اصل اصطلاحات کو حتی الوسع پسند کرنا ضروری ہے۔ تاکہ مغربی علوم کو اصل زبان میں پڑھنا آسان ہو اور طبیعت پر زیادہ بار نہ پڑے، البتہ عربی اور فارسی یا سنسکرت کی اصطلاحات جو ثقیل نہیں ہیں اُن کے اختیار کرنے میں کوئی ہرج نہیں ہے۔ وضع اصطلاحات کا کام کرتے وقت یہ اصول ہمیشہ پیش نظر رکھنا چاہئے کہ اصطلاحات اُن لوگوں کے لئے بنائی جارہی ہیں جن کی مادری زبان اردو ہے، سنسکرت یا عربی نہیں ہے۔ یقین ہے کہ اس تنقید کو نیک نیتی پر محمول کیا جائیگا۔ ہم جانتے ہیں کہ اعتراض کر دینا بہت آسان ہوا کرتا ہے۔ لیکن اصطلاحوں کا ترجمہ کرتے وقت دانتوں کو پسینہ آجاتا ہے۔ اور اس کام کے کرنے والے ہی سمجھ سکتے ہیں کہ "کوہ کندن و کاہ برآوردن" کے کیا معنی ہیں۔

بہرکیف فرہنگ اصطلاحات کی اشاعت ایک مہتم بالشان کام تھا جو مستعدی اور عرق ریزی کے ساتھ انجام دیا گیا ہے۔ مولوی صاحب اور کارکنان انجمن دلی شکریہ کے مستحق ہیں۔ انگریزی اصطلاحات بائیں جانب اور اُنکا ترجمہ داہنی جانب چھپا ہے۔ قیمت صرف ۶/ ہے، ہم اس کی خریداری کے لئے پُرزور سفارش کرتے ہیں۔ ترجمہ کرنے والوں کے لئے تو یہ کتاب ازبس ضروری ہے۔

## مذاکرات (سال اوّل)

ہمارے دوست سید ہاشمی صاحب فرید آبادی جوان ہیں، اُنکا دل جوان ہے اور

اور قلم بھی جوان ہے، جہاں اتنی جوانیاں جمع ہوں، وہاں جو کام ہوگا اُس پر شباب کی کیفیت ہوگی اور اس میں قوت و توانائی کی دلکشی ہوگی۔

"مذاکرات" حیدرآباد کی ایک جدید انجمن یک سالہ محنت کا نتیجہ ہے، اور زرد جلد کے اندر وہ مضامین ہیں جو انجمن میں پڑھے گئے تھے، کاغذ نفیس لکھائی چھپائی پاکیزہ۔ جلد بندی قیمتی اور خوش وضع مضامین بہت اچھے، لکھنے والے مستند، غرض مذاکرات کی ظاہری نمایش سے طبیعت شگفتہ، اور اُس کی باطنی خوبیوں سے روح مسرور ہوگئی۔ یہ انجمن قائم رہے گی؟ اس کا جواب تو وہی دے سکیں گے جو حیدرآباد میں رہتے ہیں۔ مگر رسالہ کی خوبیوں مضمون نگاروں کی لیاقت اور خود جناب ہاشمی کی توجہ کو دیکھتے ہوئے تو امید پڑتی ہے کہ وہ بڑا کام کرے گی اور اُس میں ہر سال بہتر سے بہتر مضامین پڑھے جائیں گے،

مذاکرات سات مضامین کا مجموعہ ہے تاج المآثر پر سید ہاشمی صاحب نے اور تحفہ سامی، اور جاویدان خرد پر، نواب صدر یار جنگ بہادر شروانی نے تبصرے تحریر فرما کر انجمن میں پڑھے تھے۔ اُن کی ایک غزل بھی ہے جو بہت خوب ہے، جاپان پر ہمارے محترم دوست نواب مسعود جنگ بہادر کی انگریزی نثر کا ترجمہ ہے۔ شمع میں ہم کئی بار جاپان کے متعلق آپ کے خیالات قارئین کرام تک پہونچا چکے ہیں۔ یہ مضمون بہت لطیف ہے۔ نظریہ اضافیت پر ڈاکٹر مظفر الدین صاحب کا مضمون ہے جو دلچسپی کے ساتھ پڑھا جائے گا۔ اُستاذی جناب مولوی محمد عنایت اللہ صاحب ناظم دارالترجمہ کا مضمون جغرافیہ اندلس بہت دلکش، دلچسپ اور سبق آموز ہے۔ آپ نے جغرافیہ اندلس کے متعلق جو تحقیقات کی ہے وہ قابل تعریف ہے اور ہم آپ کی بے مثل کتاب جغرافیہ اندلس کی اشاعت کے منتظر ہیں۔ مذاکرات کی جلدیں عام طور پر قیمتاً فروخت نہیں ہوتی ہیں، لیکن قدردانوں تک پہونچانے کے لئے ۱۲؍ قیمت ہے۔

پتہ:- جناب معتمد صاحب مجلس مذاکرہ - دارالترجمہ حیدرآباد دکن

# جلال الدین خوارزم شاہ

مترجمہ جناب مولوی سید سجاد حیدر صاحب بی۔ اے

اردو زبان پر سید صاحب موصوف کا احسان ہے کہ اُنھوں نے اُس میں ترکی لٹریچر کے بیش بہا نمونے پیش کئے، اور غالباً سید صاحب ہی پہلے شخص ہیں جنہوں نے اہل ہند کو ترکی لٹریچر سے روشناس کرایا۔ جودت طبع، اور جدت طراز تحریر کے لئے وہ کسی مزید تعارف کے محتاج نہیں ہیں۔ اُن کے مضامین اور ترجمے برسوں سے خراج تحسین حاصل کر رہے ہیں، اور مدت تک ہماری زبان میں موجود رہیں گے۔ کچھ عرصہ ہوا کہ آپ نے ترکی زبان کے سب سے زیادہ مشہور ادیب نامق کمال بے مرحوم کے ایک عدیم المثال تاریخی، ڈرامے کا اردو میں ترجمہ فرمایا تھا۔ اور ہمارے پاس ریویو کے لئے پہنچ گیا تھا، لیکن افسوس ہے کہ طویل علالت کے باعث ہم ابتک اس مسرت بخش فرض کو ادا نہ کرسکے۔

ہمنے دوران علالت میں ترجمہ کو کئی بار پڑھا۔ اور اب بھی پیش نظر ہے، ہر مرتبہ اس کے مطالعہ سے طبیعت کو نیا لطف آیا۔ اور ہم بلا خوف تردید کہہ سکتے ہیں کہ اردو میں یہ ترجمہ ایک نعمت ہے، طبائع انسانی، اور نفسیاتی کیفیات کی جیتی جاگتی تصویروں کو اردو میں ہو بہو اُتار لینا، ادبی کارنامہ ہے جس کے لئے لائق مترجم مبارکباد کے مستحق ہیں، چنگیز خاں کے خونیں دور میں جلال الدین بادشاہ، حمیت اسلام، اور غیرت وطن سے متاثر ہوکر وہ تمام باتیں کرتا ہے جو سرفروش مسلمان، جانباز سپاہی، اور غیور بادشاہ کے شایان شان ہوتی ہیں، عہد قدیم میں شخصی وقار اور فاتحانہ بے باک حملوں کے مقابلہ میں سینہ سپر ہونا معمولی کام نہ تھا۔ سپاہ کی فراہمی بڑھتی طاقت کے مقابلہ میں اس کے جوش کو قائم رکھنا، بیوی بچوں اور ذاتی آرام کی مفارقت، طرح طرح کی مصیبتیں اور سب سے زیادہ یہ کہ نفسانی اغراض کے لئے نہیں بلکہ محض مذہب وطن اور ملت کی خاطر، ان سب کو برداشت کرنا، نہایت سبق آموز باتیں ہیں،

واقعات کی تفصیل، اور مختلف جذبات، اور مواقع کی ترجمانی اور مصوری کے لطیف نمونے اسی ڈرامہ میں نظر آتے ہیں۔ یہ کتاب نوجوانوں کے مطالعہ میں رہنی چاہئے اور نصاب میں داخل ہونی چاہئے۔ لکھائی چھپائی بہت اچھی ہے حجم ۲۸۰ صفحے قیمت ۱۲؍

پتہ :- سید سجاد حیدر صاحب بی۔اے۔ رجسٹرار مسلم یونیورسٹی علیگڑھ

## غذائے روح، بالتصویر

شری مدبھگوت گیتا یعنی کرم یوگ شاستر کا منظوم ترجمہ پنڈت پربھودیال صاحب مصر عاشق لکھنوی نے کیا ہے حجم ۱۲۰ صفحے۔ قیمت ۸؍

قابل مترجم نے ایک بسیط دیباچہ کے ذریعہ سے بتایا ہے کہ بھگوت گیتا کی تعلیم تارک الجزا ہے اسی رعایت سے ترجمہ کا نام غذائے روح، ہے۔ انہوں نے یہ غلط فہمی دور کرنے کی کوشش کی ہے کہ بھگوت گیتا تارک الدنیا ہونا سکھاتی ہے، بلکہ اس کا مقصد ہے کہ دنیا میں رہو، لیکن اس کی (دنیا کی) محبت میں گرفتار ہو کر اپنی حقیقت اور دنیا میں آنے کی غرض و غایت، کو نہ بھولو۔ اور سچی محبت سے اپنا قلب پروردگار عالم کو نذر کردو۔ لایق مترجم نے کوشش کی ہے کہ سنسکرت کے ایک شعر کا ترجمہ اردو کے ایک شعر میں کیا جائے جابجا حواشی دیکر اواخر میں مشکل الفاظ کے معنی لکھ کر شاعر نے تصنیف کو مفید بنا دیا ہے۔ شروع میں بھگوت گیتا کا خلاصہ سلیس عبارت میں ہے تاکہ ناواقف بھی ترجمہ کو بخوبی سمجھ سکیں۔ البتہ شاعر نے ایک شعر کا ترجمہ ایک ہی شعر میں کرنے کی قید عائد کرکے اپنے اوپر ظلم کیا ہے بعض مقامات تو بالکل تشنہ معلوم ہوتے ہیں اور ان کو سمجھنے کی کوشش کرنی پڑتی ہے۔ وہ چاہتے تو ترجمہ کو زیادہ شگفتہ بنا سکتے تھے۔ مگر خود عاید کردہ قیود توڑنی پڑیں۔ اسی قسم کی اور قابل قدر سنسکرت تصانیف کو اردو میں ترجمہ کرنے کی ضرورت ہے۔ یہ ادبی اور علمی خدمت ہے اخیر میں مترجم کا عکس ہے۔ جابجا بلاک کی تصویریں ہیں جن کا تعلق نفس کتاب سے ہے۔

پتہ:- پنڈت پربھودیال صاحب مصر، عاشق لکھنوی۔ عرائض نویس۔ عدالت دیوانی۔ لکھنؤ،

# دشینت وشکنتلا المعروف بہ مثنوی سحر

(از اقبال ورما صاحب سحر ہنگامی)

چھوٹی تقطیع پر ۶۷ صفحے کی نظم ہے۔ جناب سحر نے ہندوستان کے سحر نگار شاعر کالی داس کے مشہور قصہ موسومہ شکنتلا کو اردو مثنوی کا جامہ پہنایا ہے، ابتدا میں منشی دیا نراین صاحب نگم اڈیٹر زمانہ کانپور کا لکھا ہوا مقدمہ ہے جس کے بعض حصے بہت پاکیزہ ہیں۔ مثلاً "شکنتلا کا نام زبان پر آیا اور پردۂ تصور پر ایک تصویر کھنچ گئی۔ کیسی شگفتہ۔ کیسی درد انگیز، حسن اور شباب کا ایک لبھانے والا خواب، پھول کی طرح نازک اور پتی کی طرح کمزور۔

ہرا بھرا جنگل، ندی کا شاداب کنارا، کنول کے پھولوں کا کنج۔ ہرنوں کی کلیلیں، چڑیوں کی خوشنوائیاں، شہد کی مکھیوں کے نغمے اور ہوائے معطر کے جھونکے، ان دلفریبیوں کے بیچ میں شکنتلا اپنی دو سہیلیوں کے ساتھ کنول کے بھورے پتے پر، راجہ کو خط لکھتی ہے۔ کتنا دلفریب تخیل ہے ....... شکنتلا ایک عورت ہی سگھڑ کی۔ درد کی۔ میٹھے الاپ کی۔ اس میں سیتا کی روحانیت نہیں۔ ساوتری کا استقلال نہیں۔ دمن کا صبر نہیں۔ وہ ایک کمزور ہستی ہے۔ تناور درخت نہیں جس پر ہوائیں اثر نہیں کرتیں۔ وہ ایک شاخ ہے جو ہواؤں سے ہلتی ہے اور ٹوٹ جاتی ہے۔ یہی اس کا جوہر ہے اسی نے اسے دلکش بنا دیا ہے"

پہلے بھی شکنتلا کا ترجمہ اردو میں ہوا تھا، لیکن مترجم کی ہندو معاشرت کی ناواقفیت نے اصلی رنگ کو قائم رہنے سے معذور کر دیا تھا۔ لیکن جناب سحر نے قصہ کی وطنیت کو بدرجہ اتم قائم رکھا ہے۔

منشی صاحب کا خیال ہے کہ "بلاغت اور روانی بیان اور حسن ترکیب کے

اعتبار سے مثنوی سحر گلزار نسیم سے لگا کھاتی ہے"۔ ہمارا خیال ہے کہ منشی صاحب کا یہ جملہ حسن مروت اور اخلاق پر مبنی ہے۔ روانی اور حسن بندش کے لحاظ سے گلزار نسیم بہتر ہے۔ ملاحظہ ہو ؎

یعنی اک طفل تھا نمودار　　جیسے کہ صدف سے دُر شہوار
تھا حسن میں اک کمال خوبی　　تھا جسم میں اک مثال خوبی
لیکن جو ہوئی سکنتلا کی　　ممنون تھی بخشش خدا کی

---

سختی غم فراق سہتی　　مجبور تشددات رہتی
سکھیوں کو بھی رو کے گہہ رُلاتی　　گہہ یاد کا ماجرا سُناتی

مثنوی دلکش ہے۔ اور شاعر کی فکر کا دلپذیر ثبوت ہے۔ بعض اشعار نہایت آبدار ہیں۔ اور کئی موقعے ایسے ہیں جہاں تعریف کرنے کو بے اختیار جی چاہتا ہے یقین ہے کہ مثنوی مقبول ہوگی۔ قیمت غالباً ۸/ ہے۔

ملنے کا پتہ :- زمانہ بک ایجنسی کانپور

## مصباح القوافی

مصنفہ سید محمد نقوی الکرسوی صاحب متخلص بہ سید۔ حجم ۱۶ صفحہ قیمت ۳/

پتہ :- مولوی سید زین العابدین صاحب نقوی محاسب محکمہ عدالت و کوتوالی و امور عامہ سرکار عالی حیدرآباد دکن

چھوٹا سا رسالہ ہے جس میں تمام القاب حروف وحرکات قافیہ اور ان کے تعریفات مستند اہل فن کی تصانیف سے ماخوذ کر کے نظم کئے ہیں۔ طرز قدیم ہے مگر لایق مصنف اور شاعر کی محنت قابل داد ہے کہ ۶۸ اشعار میں کل مسائل بیان کردیئے۔ معمولی توجہ سے

رہتے ہیں مطلا بکسوں میں خطوط رکھ کر اپنے سر پر لیجاتے ہیں، سرائے میں پہنچ کر دوسرا ہرکارہ اس بکس کو لے لیتا ہے اور دوسری سرائے کی طرف روانہ ہو جاتا ہے، تمام رات اور دن یہی سلسلہ جاری رہتا ہے، ان لوگوں کی رفتار پانچ چھ میل فی گھنٹہ ہے، اور آٹھ دن کے اندر سلطنت کے بعید ترین گوشوں سے پائے تخت تک خطوط پہونچ جاتے ہیں۔

مغلوں کے زمانہ میں اخبار نویسوں کی کئی قسمیں تھیں (۱) وقائع نویس، یا وقائع نگار (۲) سوانح نگار (۳) خفیہ نویس اور (۴) ہرکارے۔ یہ لوگ تمام ملک کی خبریں لاتے تھے، ان کے افسر اعلیٰ کا عہدہ دار وغہ ڈاک چوکی کے نام سے موسوم تھا، تمام خطوط اور ڈاک اسی کے پاس آتی تھی اور وہ سربمہر حالت میں اُن کو وزیر کی خدمت میں پیش کرتا تھا تاکہ پادشاہ تک پہنچ جائیں، ایک فارسی قلمی تاریخ میں مذکور ہے کہ وقائع ہفتہ میں ایک بار، سوانح اور ہرکاروں کے اخبار، مہینہ میں (؟) ایک بار اور نال میں رکھکر تحریرات مہینہ میں دو بار وصول ہوتی تھیں، ضروری امور کی اطلاعات ان کے علاوہ ہوا کرتی تھیں، ملک کے مختلف صوبوں سے پائے تخت کو خبریں پہونچانے کے لئے معقول اور مستقل انتظامات ہوتے ہوں گے، کیونکہ اٹھارہویں صدی عیسوی کی تصنیف مراتِ احمدی مصنفہ محمد علی خاں، دیوان گجرات میں ڈاک کی ترتیب اور باقاعدگی کا مفصل ذکر ہے، اس تصنیف کی رُو سے، صوبہ کا اخبار نویس کے پاس ہر شہر اور ضلع سے اخبار وصول ہوتے تھے شام کو اُس کے پاس تمام اطلاعات جمع ہو جاتی تھیں، اور وہ اونٹ سوار کے ذریعہ سے اُنکو دربار میں بھیجدیتا تھا۔ سوانح نگار کے دفتر میں افواہ قلمبند ہوتی تھیں، اور صوبہ دار کے ساتھ ہرکارے بھی رہتے تھے۔ ڈاک کی چوکیوں کا سلسلہ احمد آباد سے اجمیر کی سرحد تک قائم تھا، جہاں ہر چوکی پر، آدمی اور گھوڑے تیار رہتے تھے اور شاہی ڈاک کو سات دن کے اندر شاہجہاں آباد پہنچا دیتے تھے، اسی طرح ڈاک کا ایک اور سلسلہ تھا جو بھروچ ہو کر دکن تک پھیلا ہوا تھا،

کرنل ولکس کا بیان ہے کہ راجہ چک دیو نے جو ۱۶۷۲ء میں تخت نشین ہوا تھا مسلسل ڈاک رسانی کا انتظام میسور میں کیا تھا، اور وہاں پر ڈاک خانہ صرف خبریں پہنچانے کا کام نہیں کرتا بلکہ خبریں حاصل بھی کرتا تھا، پوسٹ ماسٹر اور اس کے عملے علاوہ اپنے فرائض کی انجام دہی کے، حکومت کے معتبر ملازم تھے جو اپنے شہروں کی خفیہ باتوں سے حکومت کو مطلع کرتے رہتے تھے، حیدر علی کے زمانہ میں تو اس طریقہ کو بہت زیادہ کامیابی ہو چکی تھی،

ہندوستان میں قرون وسطیٰ میں ڈاک محض سرکاری اغراض کے لئے تھی۔ نجی کاموں کے لئے نہ تھی، نجی خطوط کو خاص آدمی لاتے اور لیجاتے تھے جو مخصوص تجارتی شہروں میں ملتے تھے، ممکن ہے کہ سرکاری ہرکارے بھی نجی خطوط کو معاوضہ لیکر لاتے لیجاتے ہوں، نجی خطوط لیجانے والوں کے نام مختلف تھے، کہیں اُن کو قاصد کہا جاتا تھا کہیں پتامبر اور کہیں ہرکارہ۔

پیٹر منڈی کے زمانہ میں (۱۶۲۸ء لغایتہ ۱۶۳۴ء) بازاری قاصد پٹنہ سے آگرہ تک گیارہ اور پندرہ دن کے درمیان میں خط پہنچا دیتے تھے، اور تیز رفتار قاصد دہلی سے سورت پندرہ بیس دن میں پہنچتے تھے، گوا سے ماسولی پٹم تک پتامبر بیس دن میں جاتے تھے۔ ڈاکٹر فرائر کا بیان ہے کہ دکن میں صرف پتامبر پیدل ڈاک لے جاتے تھے۔

۱۶۱۲ء میں عام ڈاک کا رواج ہوا، نجی خطوط کو کمپنی کے چپراسی (قاصد اور پتامبر) بمحصول ڈاک لیکر جاتے تھے، انگریزوں کو ابتدا میں بہت دقت ہوئی۔ اور مجبوراً قاصدوں کو نوکر رکھنا پڑا، لیکن ۱۶۸۸ء میں ایسٹ انڈیا کمپنی نے مدراس اور بمبئی میں ڈاکخانہ قائم کر دیئے تاکہ سوداگروں اور خود کمپنی کو سہولت ہو، کمپنی کو اپنی آمدنی میں اضافہ کرنا بھی مدنظر تھا۔ کمپنی کی طرف سے بمبئی میں حسب ذیل ہدایات شائع

ہوئی تھیں "ہم چاہتے ہیں کہ اس طرح تم بھی ڈاک خانہ قائم کرو، جہاں سے خطوط روانہ ہو سکیں اور جہاں پہونچ سکیں، اور ایک خط کے مقابلہ میں دو اور تین خطوط پر دوگنا اور تین گنا محصول لگاؤ، تاکہ چند سال کے عرصہ میں کمپنی کی آمدنی بہت زیادہ ہو جائے اور سوداگروں کو بہت زیادہ آرام اور سہولتیں حاصل ہو جائیں۔ اس کام کے لئے تم کو مناسب مقامات پر چوکیاں قائم کرنا، اور کشتیوں کا بھی انتظام رکھنا چاہئے تاکہ سورت اور بمبئی کے درمیان میں خطوط باسانی اور بہ حفاظت بھیجے جا سکیں۔ اور توقف بھی نہ ہو" مدراس کو بھی اسی قسم کی ہدایتیں بھیجی گئی تھیں، چنانچہ وہاں پر ۱۷۱۲ء میں ڈاک خانہ قائم اور مختلف مقامات کے درمیان میں خط و کتابت کے سلسلے جاری ہو گئے۔ پہلے مدراس سے بنگال میں خط دو تین مہینہ میں آتا تھا، لیکن اب تیس ۳۰ دن میں آنے لگا۔ ابتدا میں جو محصول مقرر ہوا تھا اس کا پتہ نہ چل سکا، لیکن ۱۷۲۰ء میں جو محصول رائج تھا حسب ذیل تھا۔

| | | |
|---|---|---|
| قلعہ سینٹ جارج سے | وزیگا پٹم کو | چار فانم |
| " " " " | بنگال کو | چھ فانم |
| " " " " | بمبئی اور سورت کو | نو فانم |

اس کے بعد کے حالات ہم کو معلوم نہیں، لیکن لارڈ کلایو کے زمانہ میں پہلی مرتبہ ۱۷۶۶ء میں مستقل طور پر ڈاک کا سلسلہ قائم ہوا، اس کے متعلق جو حکم ہے اس کی سرخی تھی، "ڈاک کے بہتر انتظام کے لئے"، اور حکم تھا کہ آئندہ سے ڈاک گورنمنٹ ہاؤس سے روانہ کی جائے۔ پوسٹ ماسٹر یا اس کے ماتحت دن رات حاضر رہکر ڈاک کو چھانٹیں اور روانہ کریں، اندرون ملک کے مختلف مقامات کے خطوط کے الگ الگ گڈیاں بنائی جاویں اور تھیلوں میں بھر کر سربمہر کر دیئے جائیں، مہر کمپنی کی ہو، اور سوائے افسران محکمہ کسی کو ان کے کھولنے کی اجازت نہ ہو، نیز یہ بھی حکم تھا کہ یہی قواعد کلکتہ کو ڈاک روانہ کرتے وقت عمل میں لائے جائیں،" بعد کو اور بھی قواعد مرتب ہوئے جن کا مقصد ڈاک کو جلد تر اور زیادہ حفاظت

سے پہنچانا تھا، وارن ہیسٹنگز کے زمانہ میں اور زیادہ ترمیم ہوئی۔ اور ۱۷۷۴ء میں کلکتہ
میں ایک پوسٹ ماسٹر جنرل مقرر ہوا، اور ڈاک کا ادنیٰ ترین محصول دو آنہ فی سو میل قرار
دیا گیا۔ اور تانبے کے دو آنے والے ٹکٹ خاص طور پر سکوک کئے گئے۔ وارن ہیسٹنگز
نے ۱۷۸۴ء میں ڈاک کے قواعد کو ترمیم کیا اور ۱۸۳۷ء تک مختلف قسم کے ردوبدل ہوتے
رہے۔ لیکن اس سنہ میں ڈاک کا انتظام گورنمنٹ نے اپنے ہاتھوں میں لے لیا اور محصول
لیکر ایسٹ انڈیا کمپنی کی حدود کے اندر ڈاک پہنچانے کی خود ذمہ دار ہو گئی۔

۱۷۸۵ء سے کئی سال قبل مدراس اور بنگال کے درمیان ہفتہ میں دو بار ڈاک کا
سلسلہ جاری ہوا تھا، لیکن اب تک مدراس اور بمبئی یا بمبئی اور کلکتہ کے درمیان کوئی مستقل
سلسلہ نہیں تھا۔ یورپین سوداگروں کی عرضداشت کا لحاظ کر کے گورنمنٹ نے مدراس اور بمبئی
کے درمیان ۱۷۸۸ء میں سلسلۂ ڈاک جاری کر دیا جو پندرہ روزہ تھا، حیدرآباد اور پونا ہو کر ڈاک
آتی جاتی تھی اور پورے پچیس ۲۵ دن لگتے تھے ۱۷۹۰ء میں ہفتہ وار ڈاک کر دی گئی اور راستہ
بھی بدل دیا گیا اب ڈاک بمبئی سے ماسولی پٹم اور وہاں سے کلکتہ اور مدراس کو جانے لگی۔ اس
طرح وقت میں بھی کفایت ہو گئی اور کلکتہ سے بمبئی چھبیس ۲۶ یوم میں، اور بمبئی سے مدراس
سترہ یوم میں اور مدراس سے کلکتہ کو انیس یوم میں ڈاک آنے جانے لگی۔ ڈاکیہ ہمیشہ پیدل
چلتے تھے، اُن کا ایک کوس سات آٹھ میل کا ہوتا تھا، اور چوبیس گھنٹہ میں عموماً ستر میل
کی مسافت طے کرتے تھے۔

ڈاک کے محصول کی شرح فاصلہ اور ڈاک کے وزن کے لحاظ سے مقرر ہوتی تھی لیکن
ان میں جلد جلد ردوبدل ہوتا رہتا تھا ۱۷۸۸ء میں مدراس اور بمبئی کے درمیان میں
حسب ذیل شرح تھی۔

| | |
|---|---|
| ایک خط | عہ ر |
| دو خط | للعہ ر |

تین خط

پارسل پیکٹ کی شرح للعہ/ اونس تھی ۱ نومبر ۱۸۵۹ء کے بعد ڈھائی تولہ تک کی ڈاک کی شرح یہ تھی۔

بمبئی سے پونا تک ۵۲ کوس ۲/
" " حیدرآباد تک ۲۲۲ کوس ۸/
" " ماسولی پٹم تک ۴۳۱ کوس ۱۲/

ماسولی پٹم سے مدراس تک ۳۲۳ میل ۳ فانم ۴/
" " گنجم تک ۴۲۸ میل ۴ فانم ۸/
گنجم سے کلکتہ تک ۳۰۵ میل ۵/

ڈھائی تولہ سے ساڑھے تین تولہ تک کے خطوط کی شرح دوگنی تھی۔ ساڑھے تین تولہ سے ساڑھے چار تولہ تک شرح تن گنی تھی۔ ساڑھے چار تولہ سے ساڑھے پانچ تولہ تک چوگنی تھی۔ اور علیٰ ہذا القیاس ۱۸۵۹ء میں شرح حسب ذیل تھیں۔

| کلکتہ سے | اگر ڈھائی تولہ اور اس سے کم وزن ہو |
|---|---|
| بارک پور .. .. .. .. .. .. .. | ۱/ |
| راج محل .. .. .. .. .. .. .. | ۳/ |
| پٹنہ .. .. .. .. .. .. .. | ۵/ |
| بنارس .. .. .. .. .. .. | ۷/ |
| ڈھاکہ .. .. .. .. .. .. | ۳/ |
| چاٹگام .. .. .. .. .. .. | ۶/ |
| بمبئی .. .. .. .. .. .. | ۹/ |
| مدراس .. .. .. .. .. .. .. | ۰۲/ |

ڈہائی اور ساڑہے تین تولہ کے درمیان خطوط شرح ڈبل تھی، ساڑہے تین اور چار تولہ کے درمیان تین گنی تھی اور علیٰ ہذا ۱۸۰۹ء میں شرح میں پھر تبدیلی واقع ہوئی روپیہ سے کم وزن کا خط ایک خط روپیہ اور ڈیڑھ روپیہ کے درمیان وزن ہو تو دو خط، اور ڈیڑھ اور ڈہائی کے درمیان وزن ہو تو تین خط شمار ہوتے تھے ۔ ایک خط پر سو میل کا محصول ڈیڑھ قائم تھا، لیکن ۱۸۵۴ء میں فاصلہ کا سوال نظر انداز کر دیا گیا ۔ اٹھارہویں صدی سے قبل وزنی پارسلوں کے بھیجنے کا بھی قاعدہ مقرر تھا ۔ پارسل بہنگیوں میں جاتے تھے اور اس طریقہ کو بہنگی ڈاک کہتے تھے، اور انگلستان میں پارسل کا قاعدہ رائج ہونے سے ایک سو سال قبل ہندوستان میں اس طریقہ کو رواج تھا، ڈاک کی بہ نسبت پارسل کی رفتار کم تھی ۔ لیکن اگر گھڑی کو مرمت کے لئے الہ آباد سے کلکتہ بھیجتے تھے تو وہ ایک مہینہ میں بن کر آجاتی تھی ۔ فقط

(ترجمہ)

# غزل

(مصوّرِ جذبات حضرت میرزا ثاقب لکھنوی)

اہلِ غم سے عشرتِ عالم کا ساماں ہو گیا
جب زمیں کے داغ اُبھر آئے گلستاں ہو گیا

اپنی حد سے بڑھ کے جاتا کس طرف کو دل مرا
جان پڑتے ہی یہ مُشتِ خاک ہیجاں ہو گیا

اتحادِ باہمی کا ہے نتیجہ زندگی
ذرّے کیا شے تھے مگر ملنے سے انساں ہو گیا

مٹ گئے دورِ فلک سے جاں نثاروں کے مزار
آپ کا آباد ویرانہ بیاباں ہو گیا

ایک قطرہ بحرِ عصیاں کا تھا جو یوں سر چڑھا
چلتے چلتے دامنِ عالم میں طوفاں ہو گیا

عشق کے بعد اب حوادث کی ضرورت کیا رہی
آسماں دم لے مرے مرنے کا ساماں ہو گیا

کاروانِ اشک کو میں ڈھونڈنے جاؤں کہاں
دیکھتے ہی دیکھتے آنکھوں سے پنہاں ہو گیا

اک بلائے بد تھی ایسی زندگی جو کٹ گئی
زندہ باش اے مرگ دردِ دل کا درماں ہو گیا

زخمِ دل پہلے ہی دامن دار تھا پر حشر میں
موقعِ فریاد پا کر چاکِ داماں ہو گیا

سیرِ عالم کے لئے کچھ چھوڑ اے دستِ جنوں
اب تو دامن کی جگہ میرا گریباں ہو گیا

سیکڑوں داغوں کے دھبّے ہیں وہ جگر اب کہاں
دل مٹا اور مٹ کے بھی صحنِ گلستاں ہو گیا

حشر میں پہچان کر قاتل کا منہ تکتا رہا
جب ضرورت ہوش کی دیکھی تو حیراں ہو گیا

خفتگانِ خاک کتنا بے محل سوئے کہ اب
مجمعِ احباب اک خوابِ پریشاں ہو گیا

انقلاب آ کر مدد دیتے ہیں استعداد کو
کروٹیں بدلیں لہو نے اور انساں ہو گیا

راستہ وحشت کو آخر مل گیا تنگی میں بھی
یہ گریباں تھا جو دو ہاتھوں میں داماں ہو گیا

بلبلو نکلے دل گلوں کے ساتھ مٹی میں ملے
جو چمن اُجڑا وہی گورِ غریباں ہو گیا

دل تو ہے سینہ میں پر جمعیتِ خاطر کہاں
اس کا شیرازہ تو زلفوں سے پریشاں ہو گیا

وسعتِ صحنِ جہاں کچھ کم نہ تھی اے عشق دوست
کیوں گھٹا اتنا کہ دل والوں کو زنداں ہو گیا

باغباں کی رائے میں میں بے حقیقت تھا مگر
بعد میرے آشیاں داغِ گلستاں ہو گیا

رک چلا ہے بیچ میں خنجر الٰہی خیر ہو
دم نہ نکلے گا اگر قاتل پشیماں ہو گیا

ہم کو صحرا نے غباری پیرہن پہنا دیئے
جن کا کچھ ساماں نہ تھا انکا بھی ساماں ہو گیا

جب کوئی آنسو مژہ پر آکے چمکا شامِ غم
میں یہ سمجھا صبح کا تارا نمایاں ہو گیا

شکر شانے کا کروں یا صبر کو ڈھونڈوں کہیں
زلف تو سمٹی مگر ہاں دل پریشاں ہو گیا

کم سے کم پر آج راضی ہیں شہیدوں کے مزار
آپ ہنس دینگے تو سمجھیں گے چراغاں ہو گیا

جس میں لاکھوں پھول تھے ثاقب وہ گلشن ہائے ہائے
ایک ہی گردش میں گردوں کی بیاباں ہو گیا

---

# علما کی صحبت

**تقریر جناب مولوی غلام یزدانی صاحب ایم۔ اے، ناظم محکمۂ آثار قدیمہ حیدرآباد دکن اورنگ آباد کالج کے سالانہ جلسہ کے موقعہ پر مورخہ ۷ نومبر ۱۹۲۶ء میں فرمائی۔**

سید جمیل حسن، ایم۔ اے،

جناب صدر انجمن صاحب و معزز حاضرین اور عزیز طالب علمو! آپ کے لائق صدر نے چند روز ہوئے جب وہ بلدے تشریف لے گئے تھے۔ مجھ سے ازراہ کرم فرمایا تھا کہ یورپ کے علمار کی صحبت سے جو اثر میرے دل پر ہوا۔ اس کا ذکر اس جلسے میں آپ کے سامنے کروں، اُن علمار کی سادہ اور بے لوث زندگی، علمی تبحر، مطالعے میں انہماک اور تحقیق کا شوق ایسی خصوصیات ہیں جو ہندوستان کے طالب علم کو خواہ اس نے مغربی طرز کے مدارس میں تعلیم پائی ہو۔ یا ایشیائی مکتبوں اور آشرموں میں پروان چڑھا ہو، ضرور عجیب نظر آتی ہیں۔ جب کسی قوم میں انحطاط آتا ہے۔ تو اس کا معیار علم بھی پست ہو جاتا ہے۔ ناداری اور افلاس کی بلا اخلاق کو خراب کر دیتی ہے۔ معلموں کی اور عام پیشہ دروں کی زندگی میں مطلق فرق نہیں رہتا۔ ذاتی مفاد، تحصیل و تدریس کا نصب العین بن جاتا ہے۔ اور علمی، تلاش کا حقیقی ذوق بالکل مفقود ہو جاتا ہے۔ ہمارے بدنصیب ملک کی آجکل یہی حالت ہے۔ مغربی تعلیم حاصل کرنے کی غرض محض کسب معاش ہے۔ اور مشرقی مدارس کی غایت ثواب اُخروی۔ علم کی جستجو محض علم کے شوق کی وجہ سے اس سرزمین میں آجکل عنقا ہے۔ اس تنزل کے اسباب خواہ سیاسی ہوں خواہ معاشی، لیکن اس میں کچھ شک نہیں کہ صحیح معنوں میں علمی [illegible] چیزوں سے ہم ناآشنا ہو گئے ہیں۔ اور تہی دستی اور بدذوقی یہاں تک پہنچ گئی ہے۔ .. اگر ہم کسی میں بھولے بسرے یہ شوق دیکھتے بھی ہیں۔ تو ہم کو تعجب ہوتا ہے اور اسکی

غایت ہماری سمجھ میں نہیں آتی۔

طالب علم کے دل و دماغ پر استاد کی زندگی اور طرز معاش کا بہت بڑا اثر پڑتا ہے اور حقیقی طور سے پوچھئے تو وہ تربیت جو طالب علم کو خود بخود اس اثر سے حاصل ہوتی ہے۔ وہ قومی فلاح اور کامیاب زندگی کے لئے ایسی تعلیم سے جو امتحانات کے پاس کرنے یا دستار فضیلت حاصل کرنے کی غرض سے کتابوں کے درس کے ذریعہ سے دی جاتی ہے، بدرجہا ضروری اور لازم ہے۔ ہندوستان والوں کو کیمبرج اور آکسفورڈ یا یورپ کی بعض اور قدیم درسگاہوں میں ایک اور بات جو غیر معمولی نظر آتی ہے۔ وہ یہ ہے کہ پروفیسر طالبعلموں کو اس طور سے سبق نہیں دیتے جیسا کہ ہماری تعلیم گاہوں میں رواج ہے کہ استاد نے طالبعلموں کو ایسی یادداشتیں لکھادیں جو امتحان میں کارآمد ہوسکتی ہیں اور جن کو حفظ کرکے طالب علم، کامیاب ہوگئے وہاں کے پروفیسروں کا وقت زیادہ تر خود اپنی علمی تحقیقات میں گزرتا ہے، طالب علموں کو بھی مناسب ہدایات دی جاتی ہیں لیکن یہ ہدایات تیار لقمے کی صورت میں نہیں ہوتیں بلکہ اُن کو سکھایا جاتا ہے کہ وہ کن ذرائع سے اور کن کتابوں سے اپنے معلومات میں اضافہ کرسکتے ہیں فرق یہ ہے کہ ہمارے ہاں کے کالجوں میں استاد بجائے بچوں کے دودھ پینے کی عادت کے چھڑانے کے جو ایک خاص وقت تک ضروری ہے اس عادت کو آخری وقت تک جاری رکھتے ہیں اور نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ہمارا طالبعلم ایم۔ اے۔ کے امتحان کے واسطے بھی اُسی طرح اُستاد کی یادداشتوں کا محتاج ہوتا ہے۔ جیساکہ وہ مدرسے کی ابتدائی جماعات میں تھا۔

میں نے آپ سے ابھی عرض کیا کہ استاد کی زندگی کا طالب علم کے اوپر بڑا اثر ہوتا ہے یورپ کی اعلیٰ درسگاہوں میں علمی ترقی کا راز در اصل استادوں کی زندگی اُن کا علمی انہماک اور شغف گرید ایک رباتی ہے جس میں طالب علم خود بخود رنگ جاتا ہے اور حقیقی شوق جو علم کی جستجو کے لئے لازمی ہے اُس میں پیدا ہوجاتا ہے۔ میں اب آپ کو چند اساتذہ سے اپنی ملاقات

کا ذکر سناؤں گا جس سے میرے خیالات اور واضح ہو جائیں گے۔

پروفیسر براؤن کا نام آپ نے سنا ہو گا یہ کیمبرج میں عربی کے پروفیسر ہیں۔ ساری عمر عربی لغت کی تحقیق میں صرف ہوئی ہے۔ اور اب اس فن میں امام کی حیثیت رکھتے ہیں۔ بدن پتلا دبلا ہے اور مزاج میں زیادہ شگفتگی نہیں۔ اس لئے طالب علم ان کے پاس آنے جانے سے گھبراتے ہیں باہر کم نکلتے ہیں اور زیادہ وقت مطالعے میں اپنی اقامت گاہ میں جو کالج کے اندر ہے گذرتا ہے۔ جان مارشل نے جو کیمبرج کے پرانے طالب علم ہیں میرے آنے کے متعلق پروفیسر صاحب موصوف کو لکھ دیا تھا چنانچہ جب میں اُن کی اقامت گاہ پر پہنچا اور دستک دی تو بہت دیر تک کچھ جواب نہ آیا معلوم ہوتا ہے مطالعے میں مستغرق تھے جب دروازہ کھلا تو میں نے اپنا کارڈ شناسائی کی غرض سے دیا اُسے ہاتھ میں لے لیا اور بیٹھ گئے۔ میں بھی بیٹھ گیا لیکن اُن کے چہرے سے معلوم ہوتا تھا کہ اُن کا خیال ابھی مطالعے ہی کی طرف تھا یہ کیفیت کوئی پانچ منٹ تک رہی مجھے اُن کے سکوت کو دیکھکر افسوس ہوا کہ میں نے اُن کو ناحق تکلیف دی۔ آخر میں اُٹھنے لگا یکایک کچھ چونک سے پڑے کہنے لگے۔ بیٹھو بیٹھو، کچھ سناؤ کیا کیا کرتا ہے کہاں کہاں جانا ہے؟ میں نے اجمالی طور سے اپنے سفر کی غایت بیان کی اور اسلامی فن تعمیر کی ضمن میں کہیں مسجد کی ابتدا کا ذکر آگیا۔ فرمانے لگے۔ مسجد کا لفظ عبرانی کتابوں میں بھی آیا ہے۔ اور سریانی زبان میں لفظ مسجد کے معنی تقریباً وہی موجود ہیں، اسلام کی اشاعت کے بعد اس لفظ کے عربی زبان میں پیدا ہو گئے۔ پھر اس رائے کی تائید میں اتنے حوالے دیئے اور اتنی دقیق بحث کی کہ میرے فہم سے باہر تھی۔ میں چپکا بیٹھا سنتا رہا۔ لیکن اُن کے شوق اور انہماک کا مجھ پر بے حد اثر ہوا۔ اور دل میں یہ خیال آیا کہ اے کاش یہ شوق ہمارے ملک کے ہونہاروں میں بھی پیدا ہو جائے۔

اب میں آپ کو پروفیسر براؤن مرحوم کا حال سناتا ہوں اُن کی عجب شخصیت تھی، دیکھنے میں تو ذرا سے آدمی تھے اور کوزپشتی کا عیب بھی موجود تھا، لیکن جب بات کرتے

تھے تو چہرے سے کمال ذہانت ٹپکتی تھی۔ اور بذلہ سنجی کا یہ حال تھا کہ منہ سے پھول جھڑتے تھے۔ طبیعت میں انتہا کا انکسار اور حلم تھا۔ اسی وجہ سے طالب علم اور آنے جانے والے اُن کا بہت وقت ضائع کرتے تھے۔ ایشیائیوں کے لئے مہمانی کا دروازہ ہمیشہ کھلا رہتا تھا۔ میرے آنے کا جب حال معلوم ہوا تو ڈاکٹر بذل الرحمٰن سے جو اس وقت کیمبرج میں تھے کہا کہ اُن کو سیدھا اسٹیشن سے میرے پاس لے آنا۔ دو دن تک مہمانی رہی، پُر لطف باتیں کرتے تھے۔ اِن دونوں بیوی کی علالت کی وجہ سے ذرا طبیعت میں انتشار تھا۔ اور اپنی صحت کی خرابی کو بھی محسوس کر رہے تھے۔ مسودوں کے بستے دکھائے کہ خدا اس ذمہ داری کو پورا کرے۔ آنکھ میں چونکہ بے حد لحاظ تھا، اس لئے بعض اوقات چھپ چھپ کر کام کرتے تھے۔

ایران اور اہل ایران کے ساتھ حقیقی عشق تھا۔ اپنے ملک کی نگاہ جب کبھی بدلی ہوئی دیکھتے تھے، فوراً ایران کی بھلائی کے لئے کھڑے ہو جاتے تھے، اُس پر خلوص محبت اور شیفتگی کی وجہ سے سیاسی عہدہ دار بھی اُن کا ادب کرتے تھے۔ سر دولزے ہیگ ایک قصہ سناتے تھے۔ وہ جب مشہد میں قونصل جنرل تھے ایک شاعر کو ایرانی سلطنت نے غداری اور بغاوت کے جرم میں قید کر دیا۔ شاعر نے پروفیسر براؤن کو عرضی لکھی اور دیباچاہی اُن کے دل پر ایسا اثر ہوا کہ فوراً سر دولزے کو خط لکھا کہ جس طرح ممکن ہو، شاعر کو چھوڑا دو، یہ سمجھو کہ براؤن کا بیٹا قید ہو گیا ہے اور دستگیری کا وقت ہے۔ سر دولزے کہتے ہیں کہ شاعر کے جرم میں مطلق شبہ نہ تھا، لیکن براؤن کی محبت کو دیکھ کر مجھے شاعر کو بغیر رہا کرائے بن نہ پڑی۔

یہ محبت ہی تھی کہ اس فاضل نے ایران کی ادبیات کو اس خوبی سے سمجھا ہے، لیکن باوجود تبحر کے کبھی کسی قسم کی لن ترانی اُن کی زبان سے نہیں سُنی گئی۔ شبلی کی تالیف "شعر العجم" کے متعلق فرمانے لگے کہ "یہ ایسے وقت لکھی گئی، جب میں اپنی کتاب بہت کچھ لکھ چکا تھا۔

اور چونکہ یہ اُردو میں لکھی گئی۔ اس لئے اس کے مطالعے میں مجھے بیحد وقت پیش آئی۔" جب پروفیسر براؤن کے انکسار اور فضیلت کا مقابلہ ہندوستان کے علمار کے مبلغ معلومات اور تعلی سے کیا جاتا ہے تو ان حضرات کے حال پر تاسف ہوتا ہے، اور اُن کے تنگ مایگی پر غیر قوم والوں کے سامنے شرم آنے لگتی ہے۔

کیمبرج کے ایک پروفیسر کا ذکر میں اور کروں گا۔ اُن کا اسم گرامی "سر ولیم رجوے" ہے۔ یہ اپنی بدمزاجی کی وجہ سے مشہور ہیں۔ میں نے اُن کی بعض تنقیدیں پڑہی ہیں۔ خلاف واقعہ باتوں اور غلط بیانی کے دشمن ہیں۔ اور اس قسم کی کمزوریوں پر مصنفین اور مؤلفین کی دہجیاں اڑانے میں مطلق نہیں چوکتے۔ علم الآثار کے پروفیسر ہیں اور سر جان مارشل کے استاد ہیں۔ پروفیسر "براؤن" نے جب یہ سُنا کہ مجھے "سر ولیم رجوے" سے بھی ملنا ہے، تو پہلے تو بہت تعجب کیا لیکن پھر مسکرا کر چپ ہو رہے۔ کیمبرج میں اس زمانے میں موسم گرما کی تعطیل ہو گئی تھی۔ اور "سر ولیم" اپنے ذاتی مکان میں چلے گئے تھے، یہ لب دریا کیمبرج سے کوئی چار میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ میں کشتی میں سوار ہو کر اُن سے ملنے گیا۔ یہ بھی عجیب سیر تھی۔ لیکن اس وقت اس کا ذکر موجودہ مضمون سے متعلق نہیں۔ "پروفیسر رجوے" کا سن ستر سال سے زیادہ ہوگا۔ نہایت بلند قامت ہیں اور ہاتھ پیر خوب مضبوط ہیں لیکن بینائی نے بالکل جواب دے دیا ہے، میرے آنے کی خبر ملی، تو فوراً نکل آئے اور میری پشت پر ہاتھ رکھ کر مجھے سینے سے لگا لیا اور کہنے لگے: "مجھے تمہارے آنے سے بے حد خوشی ہوئی ہے۔ تم میں تیسری پیڑی نظر آتی ہے۔ "سر جان مارشل" میرے شاگرد ہیں اور تم اُن کے" پھر اُن کی بیوی آگئیں، اُن سے بھی اسی طرح تعارف کرایا۔ اور ایسی محبت سے باتیں کرتے رہے، جیسے کوئی اپنے بچوں سے کرتا ہے، پھر اپنے گھر کی ایک ایک چیز دکھائی۔ بصارت کی کمی کی وجہ سے چلنا پھرنا دشوار تھا، لیکن میرے کندھے پر ہاتھ رکھ کر صحن میں گئے اور ایک دہوپ گھڑی دکھائی، جس کی کچھ تاریخی اہمیت تھی، اس کا سارا حال سُنایا۔

شام کو کھانے کے بعد کہنے لگے کہ مجھ کو ہندوستان کے آثار کے متعلق کچھ معلوم نہیں، سنتا ہوں وہاں کے فنون لطیفہ میں یونانی اثر غالب ہے۔ تم ہندوستان کے رہنے والے ہو۔ کچھ تم بیان کرو۔ جو کچھ میں کہتا تھا نہایت غور سے سنتے تھے اور کبھی کبھی سوال بھی کرتے تھے۔ لیکن اس تمام بات چیت میں شفقت کا رنگ غالب تھا اور یہ معلوم ہوتا تھا کہ محبت کا دریا اُمڈا چلا آرہا ہے۔ دو روز اس صحبت میں عجیب لطف سے گذرے اور مجھے معلوم ہوگیا کہ اہل علم کے نزدیک شاگرد اور اولاد میں مطلق فرق نہیں، اور یہی گہرا قلبی تعلق ہے، جو علمی ترقی کا راز ہے۔

کیمبرج کے تین پروفیسروں کی شان آپ نے سن لی، اب تھوڑی دیر کے لئے میں آپ کو یورپ سے شام میں لیجاتا ہوں۔ بیروت میں عیسائی پاپاؤں کا جو دارالعلوم قائم ہے اس سے تو آپ شاید واقف ہوں گے۔ یہاں ایک استاد "پاپا شیخو" نامی ہیں۔ اسلامی علوم میں فرد ہیں۔ یورپ کے تمام مستشرقین اُن کا بہت احترام کرتے ہیں۔ عرب کی قدیم تاریخ انہیں خوب معلوم ہے۔ اور چند سال ہوئے فرانسیسی زبان میں مکہ معظمہ کے حالات پر ایک ضخیم کتاب بھی تالیف کی ہے "موسیو پروسٹ" جو خود ایک زبردست "اثری" ہیں، مجھے پاپا شیخو کے پاس لے کر گئے۔ شام کا وقت تھا۔ خانقاہ میں جہاں پاپا شیخو، اور اور پاپا رہتے ہیں اُسے قلعہ سمجھنا چاہئے۔ ایک برآمدے میں پاپا ٹہل رہے تھے "موسیو پروسٹ" کو آتا ہوا دیکھ کر جلد آگے بڑھے اور فرمایا "دوہرا شکرانہ اور دوگنی مسرت کہ خود بھی آئے اور اپنے ساتھ ایک اور عنایت فرما کو بھی لائے" پاپا شیخو، چھریرے بدن کے ہیں۔ قد میانہ ہے۔ ہونٹ پتلے پتلے اور آنکھیں نہایت روشن بات کرنے میں اکثر مسکراتے رہتے ہیں اور تعجب ہوتا ہے کہ زہد نے ان میں کسی قسم کی خشکی یا انقباض پیدا نہیں کیا۔ ہم کو اپنے حجرے میں لے گئے، اس میں سوائے پلنگ اور ایک میز اور دو تین کرسیوں کے اور کوئی سامان نہ تھا۔ کرسیاں بھی نہایت چھوٹی چھوٹی

اور ہاتھ رکھنے کے لئے ان میں ڈنڈے وغیرہ نہ تھے، زندگی نہایت سادہ بسر کرتے ہیں اور تمام وقت مطالعہ اور تالیف و تصنیف میں گذرتا ہے۔ اُن کا حجرہ خانقاہ کی اُسی منزل میں ہے، جہاں کتب خانہ ہے۔ مجھ سے مکۂ معظمہ، طائف، مدینۂ منورہ، وغیرہ کے حالات پوچھتے رہے۔ کہنے لگے کہ ہم خیالی گھوڑے دوڑاتے ہیں۔ اس لئے اکثر لغزش ہوتی ہے۔ مورخ کے واسطے سیاحت اور قدیم مقامات کا دیکھنا ضروری ہے۔ پاپا سے صحبت تو کوئی دو گھنٹے تک ہی رہی۔ لیکن اُن میں میں نے ایک عجب مقناطیسی اثر پایا۔ خبر نہیں وہ اُن کے زہد یا استغنا کی وجہ سے ہے، یا علمی شوق کی وجہ سے، یا طبیعت کی قدرتی شگفتگی اور سحر بیانی کی وجہ سے۔ کیسے خوش نصیب ہیں وہ طالب علم، جن کو ایسے استاد کی شاگردی کا فخر حاصل ہوگا۔

عزیز طالب علمو! آپ کے صدر صاحب نے مجھ سے فقط یورپ اور بیرونی ممالک کے اساتذہ کے حالات بیان کرنے کے متعلق فرمایا تھا۔ لیکن میں اس موقع پر ایک اور عالم کا بھی ذکر کرنا مناسب سمجھتا ہوں، جن کے اخلاق میں گو ہمارے ملک میں رہنے کی وجہ سے وہ کشش نہیں رہی، جو میں اور اساتذہ کی نسبت بیان کر چکا ہوں۔ لیکن وقت کی قدر، عمل میں احتیاط، اور تحقیق کا شوق، اس درجہ ہے کہ اُن کی بدولت وہ دنیا کے مشہور و معروف آدمیوں میں سے ہو گئے ہیں۔ ان عالم کا نام ڈاکٹر آریل ستاین، ہے۔ نسل کے یہودی ہیں، ہنگری کے رہنے والے ہیں، آکسفورڈ میں تعلیم پائی، ہندوستان میں آکر پنجاب یونیورسٹی کے رجسٹرار رہے، اور پھر صوبۂ سرحدی کے ناظم تعلیمات ہو گئے۔ تحقیق کا شوق آکسفورڈ سے ساتھ لائے، وہاں پالی اور سنسکرت کا درس لیتے تھے اور وسط ایشیا کے ریگستانوں کی چھان بین کے خواب دیکھتے تھے۔ ہندوستان آنے کے بعد، گو ملازمت کرتے رہے، لیکن دل بدھ مت کے کھنڈروں کی تلاش کے شوق میں لگا رہا اور تیاری کرتے رہے۔ آخر جب

موقع ملا تو تین دفعہ وسط ایشیا کا سفر کیا۔ پہاڑ اور ریگ چپہ چپہ زمین کی مساحت کی اور علم و فضل، فن و کمال کے وہ خزانے ڈھونڈے کہ دنیا حیران ہوگئی۔ سر آریل سٹائن نہ غیر معمولی طور سے ذہین ہیں، اور نہ بہت بڑے فاضل۔ اُن کی ترقی کا راز وہی صفات ہیں جن کا میں نے اوپر ذکر کیا۔ وسط ایشیا کی بے آب ریگ سیاحوں کو آگے نہ بڑھنے دیتی تھی۔ اُنہوں نے پہلے سے اندازہ کر لیا کہ منزلِ مقصود تک پہنچنے میں کتنے پانی کی ضرورت ہوگی۔ رستے کی دقتوں کے لحاظ سے روزانہ کسقدر مسافت طے کرنی چاہیئے، آخر ڈیڑھ سو اونٹ برف سے لدے ہوئے ساتھ لے کر کشمیر کے پہاڑوں سے روانہ ہوئے۔ جو رفتار مقرر کر لی تھی۔ اُس میں مطلق فرق نہ آنے دیا۔ بیمار ہوئے، پیر کا انگوٹھا سردی کی شدت کی وجہ سے گل گیا، لیکن ہیرے ارادے کا پکا، آگے بڑھے گیا۔ اور آخر ٹھیک اتنی مدت میں جتنا کہ اندازہ کیا تھا اپنی سیاحت کو کامیابی کے ساتھ ختم کیا۔ خود فرماتے تھے کہ چونکہ وقت کم رہ گیا تھا، اس لئے بھائی رام سنگھ کو جو پیمائش کیواسطے ساتھ گئے تھے ایک جانب بھیجا اور خود دوسری جانب روانہ ہوا: تاکہ کام جلد ختم ہو جائے۔ چلتے وقت بھائی رام کو ہدایت کر دی کہ جو نظام العمل مقرر کیا ہے، اگر اُس کی پابندی نہ کی گئی تو ہم دونوں ریگستان میں ہلاک ہو جائیں گے۔ کہتے تھے جس روز ہم دونوں ٹھیک اسی موقع پر اور اسی وقت ملے ہیں جہاں کہ ہم نے اندازہ کیا تھا، تو ہماری خوشی کا کچھ ٹھکانا نہ تھا۔

۱۹۱۹ء میں یہ ممالک محروسہ میں تشریف لائے تھے ایک ہفتہ تک مجھکو اُن کے ساتھ رہنے کا اتفاق ہوا، وقت کی قدر اور احتیاط کا حال آپ سُنینگے تو حیران ہونگے وقت پر سوتے تھے، وقت پر اُٹھتے تھے، اور وقت پر کل کام کرتے تھے۔ اور اتفاق سے اگر نظام العمل میں فرق آجاتا تھا تو وقت کو ضائع نہونے دیتے تھے۔ صبح کو چائے پلانے اور ڈاڑھی بنانے کے لئے گرم پانی دینے کا وقت بندھا ہوا تھا۔ ایک روز گرم پانی لانے میں دیر ہوئی۔ یہ فوراً قلمدان کھول، خط لکھنے میں مشغول ہو گئے جل گاڑی کے اسٹیشن

پر پہنچے تو اطلاع ملی کہ پنجاب میل دو گھنٹے تاخیر سے آئیگا۔ مجھ سے کہنے لگے: معاف فرمانا میں اپنی یادداشتوں کو صاف کرلوں۔ ورنہ پھر یہ وقت ضائع جائیگا۔ ہر چیز قفل و کنجی میں رکھتے تھے۔ اور جو کام کرتے تھے، اس کو فوراً اس کی حد تک مکمل کردیتے تھے۔ اجنتا میں مولوی سید احمد صاحب بھی ساتھ تھے، ہم دونوں بعض وقت ہنستے تھے، کیونکہ انھوں نے ایک ہی غار میں کئی کئی فوٹو لئے لیکن جہاں ایک فوٹو لے لیا، فوراً صندوق میں کیمرے کو بند کرکے قفل لگا دیتے تھے اور پھر جب تھوڑی دیر بعد دوسرا فوٹو لینا ہوتا تھا تو پھر کیمرے کو نصب کرتے تھے اور پھر قفل لگاتے تھے۔ نوٹ بک کا بھی یہی حال تھا کہ وہ بار بار تھیلے سے نکالتے تھے اور پھر مقفل ہوجاتی تھی۔ میرے عزیز دوستو! وقت کی قدر اور احتیاط یہی سر آریل اسٹائن کی نمایاں کامیابی کے راز ہیں اور یہ ایسی صفات ہیں کہ ہمارے ملک میں کم نظر آتی ہیں۔

حضرات! علمار کی جو صفات میں نے آپ کے سامنے بیان کیں، یہ طالب علم کی زندگی میں کایا پلٹ کردیتی ہیں، لیکن ایسی نہیں کہ ہمارے امکان سے باہر ہوں۔ فضل و کمال کسی خاص قوم کا ورثہ نہیں، کبھی آپ کی بھی یہ حالت تھی کہ آپ شمالی یورپ کی اقوام کو جو آج دنیا میں ممتاز ہیں۔ فلسفہ اور سائنس کے میدان میں بلید الذہن، کم فہم اور جاہل سمجھتے تھے۔ اگر آپ کو میرے بیان میں شبہ ہو تو ابن حزم کی کتاب "الفصل فی الملل والاہوا والنحل" کو دیکھئے کہ کیا لکھتے ہیں۔ یا ابن سعید کی تصنیف "طبقات الامم" کو ملاحظہ فرمائیے کہ شمالی یورپ کے باشندوں کے متعلق اُن کی کیا رائے ہے۔ عروج و زوال ڈھلتی پھرتی چھاؤں ہیں، مایوس نہ ہونا چاہیئے، عثمانیہ یونیورسٹی کے قیام کی غایت یہی ہے کہ ہمارے ملک کے ہونہاروں میں علم کا سچا شوق پیدا ہو۔ خدا کی رحمت ہے کہ اس نے ہم کو ایسا بادشاہ دیا جو علم و فضل کا حقیقی سرپرست اور حامی ہے۔ نصاب کا تقرر اور طریق تعلیم کی اصلاح ہمارے ہاتھوں میں ہے۔ ترقی کے لئے کوئی امر مانع نہیں

اساتذہ کو چاہئے کہ اپنے نصب العین بدل دیں۔ اور وہ شوق وانہماک دکھائیں جو علم کی شمع برداری کے لئے لازم ہے۔ مستقبل بہت خوش آیند ہے۔ ملک میں سر جگدیش بوس اور رابندر ناتھ ٹگور پیدا ہو چکے ہیں، طلبا، اورنگ آباد! تم سے بڑی بڑی امیدیں ہیں، تم ایسے خطے میں رہتے ہو جہاں تمہارے بزرگوں کے کارنامے تمہاری آنکھوں کے سامنے ہیں۔ تغلق کی اولوالعزمی، بہمنیوں کی شوکت، مغلوں کی تہذیب اور لطیف ذوق سے اپنے کمہلائے ہوئے دلوں میں روح پھونکو! سالباہن کے قصے اور راجہ کرشنا کی حکایات تمہاری گھٹی میں ہیں۔ اجنٹا کی تصاویر اور ایلورہ کے معابد تمہارے ہی اسلاف کے بنائے ہوئے ہیں، ٹوٹی ہوئی ہمتوں اور مٹے ہوئے ولولوں کو پھر پیدا کرو! تمہیں ایک اور بڑی خصوصیت بھی حاصل ہے، وہ تمہارے صدر کی پاک اور بے لوث ہستی ہے۔ اس کی بے نظیر زندگی کی تقلید کرو۔ علم کی لو جو اس کے دل کو لگی ہوئی ہے اگر تم نے بھی پیدا کر لی تو بیڑا پار ہے۔

# کامیابی کا راز

# اپنی اصلاح

از

(جناب حسن عابد صاحب جعفری۔ اکسن بیرسٹرایٹ لا۔ ایڈیٹر شمع)

---

یہ سلسلہ مضامین شمع میں مستقلاً شائع ہوتا رہے گا۔ یقین ہے کہ پوری توجہ اور دلچسپی کے ساتھ پڑھا جائے گا۔ خیالات اور جذبات کو اکسانے اور اپنی حالت کا اندازہ لگاکر بہتر بننے کا ولولہ ایک مبارک جذبہ ہے، جس کو قایم رکھنا اور ترقی دینا تعلیم کا اصلی مقصد ہے، افسوس کہ ایسی ہی ضروری باتوں سے ہمارے نوجوان بے خبر ہیں، اور فارغ التحصیل ہوکر بھی اندھیرے میں بھٹکتے پھرتے ہیں۔ اس سلسلہ مضامین کے جملہ حقوق محفوظ ہیں۔

مدیران شمع

اگر دو تین آدمیوں سے آپ کی نہیں بنتی تو ممکن ہے اُن کا قصور ہو۔ لیکن اگر دس بارہ آدمیوں سے آپ کی نہیں بنتی ہے تو یقینی طور پر آپ خطاوار ہیں۔

یہ الفاظ امریکہ کے ایک مشہور عالم نفسیات کی زبان سے نکلے ہیں جس کا مقولہ ہے

کہ دنیا رہنے کے قابل ہے، اور یہاں کی خوشیاں اس لایق ہیں کہ انسان جی بھر کر اُن سے لطف حاصل کرے۔

اگر تین سال کے عرصہ میں آپ دو تین کام یا ملازمتیں یکے بادیگرے کریں، تو ممکن ہے کہ آپ ترقی کر رہے ہوں، لیکن اگر ایک سال کے اندر آپ نے متعدد کام اُٹھائے یا ملازمتیں اختیار کیں اور اُن کو چھوڑ دیا تو واقعی آپ نے غلطی کی،

یہ الفاظ بھی اسی زبردست عالم کے ہیں، اور آپ کے ذاتی جانچ کے لئے دو اہم سوالات ہیں، ظاہر ہے کہ آپ یا تو اپنے ملنے والوں کو بُرا کہیں گے، یا اپنی ملازمتوں اور اپنے کاموں میں نقائص ہونا ظاہر کریں گے۔ لیکن یہ ذرا مشکل ہے کہ کبھی تنہائی میں بیٹھ کر آپ سوچیں کہ آپ کی ذات والاصفات کتنی برائیوں کی مرکز ہے، اور اسی کی بدولت آپ نے دُنیا میں کتنی ناکامیاں اٹھائی ہیں! کچھ تو آپ کی عادتیں بچپن میں بگڑیں، اور کچھ اسوقت بگڑیں جبکہ آپ مطلق العنان ہو گئے تھے ہمیشہ آپ نے دوسروں کا دکھڑا رو دیا، اور ہر کام میں نقص نکالا۔ لیکن آپ کبھی اپنی اصلاح پر بھی متوجہ ہوئے؟ آئیے! آج ہم اس موضوع پر آپ سے صاف صاف باتیں کرتے ہیں۔ اور دکھاتے ہیں کہ معمولی توجہ اور کوشش سے اس دنیا میں آپ کے کتنے ہمدرد، اور مددگار پیدا ہو سکتے ہیں کہ معمولی اور ملازمتیں آج آپ کو وبالِ جان معلوم ہو رہی ہیں، کسقدر خوشگوار بن سکتی ہیں؟ ہر دلعزیز ہونا یا دوسرے الفاظ میں، اوروں کے ساتھ اچھے اور خوشگوار تعلقات قائم رکھنا ایک فن ہے، اور چونکہ اس کا گہرا تعلق عملی نفسیات سے ہے، اس لئے جواب تک اس مسئلہ پر تحقیقات ہو چکی ہے اس کو ہم عام فہم زبان میں پیش کریں گے تاکہ قارئین شمع جن میں طلبا بھی شامل ہیں۔ ہمارے مفہوم کو اچھی طرح سمجھ سکیں۔

تعلقات کو خوشگوار بنا کر قایم رکھنے کے لئے ضروری ہے کہ اس کا پہلا اصول اچھی طرح سمجھ لیا جائے،

(۱) فعل انسانی کے متعلق پیشین گوئی کیجا سکتی ہے، یعنی آپ پہلے سے رائے قایم کر سکتے ہیں کہ خاص حالتوں میں فلاں شخص سے کس قسم کے افعال ظہور میں آئیں گے! اور یہ نکتہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ فلاں شخص جو کچھ کرے گا اُس کا تعلق آپ سے ہے کہ پہلے آپ کیا کر چکے ہیں؟ مثلاً میں کہوں کہ آپ جھوٹے ہیں، اس کا آپ ایک طرح پر جواب دیں گے، اسی طرح، اگر آپ کی تعریف کروں، تو آپ دوسری طرح پر جواب دیں گے،

حضرت سلیمان نے فرمایا ہے کہ" عاجزی کا جواب غصہ کے سوال کو سوخت کر دیتا ہے، باہمی تعلقات کے قیام کا بہت کچھ انحصار اس امر پر ہے کہ ہم اکثر مواقع پر یہ معلوم کر سکتے ہیں کہ ہماری پیش قدمی کا جواب دوسری ذات سے کیا ملے گا۔ ابھی چند دنوں کا واقعہ ہے کہ میں رسالے کے لئے مضامین چھانٹ رہا تھا، برآمدے میں میرے ایک ملاقاتی ملازم سے ضد کر رہے تھے کہ اُن کی اطلاع کر دی جائے، آواز سن کر میں نے انہیں بلا لیا۔ اور سمجھایا کہ اس میں ملازم کا قصور بالکل نہ تھا، ایڈیٹری کے فرائض بہت اہم ہیں، اور ملاقاتیوں کو متعلق احساس نہیں ہوتا کہ کچہری کے بعد بھی دوسرے لوگ دماغی کام کرنے کے عادی ہیں، وہ معذرت خواہ ہو کر فرمانے لگے "بیرسٹر صاحب! میں تو کام سے آیا تھا! کاروبار کی حالت ابتر ہے، اور گھر کا یہ حال ہے کہ جرمنی کی جنگ میرے ہی گھر میں ہوئی تھی، ہر چیز بے قاعدے ہے۔ نہ گھر میں چین ہے نہ باہر آرام!" یہ کہہ کر اُنھوں نے اپنی جیب سے لفافہ نکالا اور فرمانے لگے کہ اس کو رجسٹری کر کے بھیجتا ہوں، اس پر بھی اگر بیوی میکے سے تشریف نہ لائیں تو آپ نالش کر کے دلاپانے زوجہ کی ڈگری کرا دیجئے گا، خط میری طرف بڑھا دیا۔ مضمون پڑھ کر میں نے پوچھا "کیا آپ واقعی اس خط کو بھیج رہے ہیں" اُنھوں نے جواب میں کسی قدر جوش کے ساتھ فرمایا "بیشک!"

وہ خط میں نے اُن کی طرف بڑھا دیا اور کہا "ذرا اس جملہ کو تو بلند آواز سے پڑھیے" اُنھوں نے پڑھا "بس اپنی حماقتوں سے باز آؤ۔ غصہ کو بھاڑ چولہے میں ڈالو، اور سوچو کہ میں تمہارا

شوہر، تمہارا سرتاج، تمہارا مجازی خدا، تم سے کہتا ہوں کہ بس اب چلی آؤ، تم نے جو کچھ کیا بہت بُرا کیا، اور میں تمام عمر تمہاری اس سیہ قلبی، ڈھٹائی، اور حکم عدولی کو کبھی فراموش نہ کرونگا، مگر طول دینے سے کیا فائدہ! میں اب بھی تم کو اپنے گھر میں مثل اپنی بیوی کے رکھنے پر آمادہ ہوں، اور ممکن ہے کہ کچھ دنوں کے بعد میں تمہاری خطا کو بھی معاف کردوں"

میں نے دریافت کیا "کیا جب آپ کی بیوی آپ کے ساتھ رہتی تھیں تو آپ اُن سے اسی قسم کی باتیں کرتے تھے؟" جواب ملا "ہاں" اگر میں ضرورت سمجھتا تھا تو اسی قسم کی یاد اور قسم کی نصیحت ضرور کرتا تھا، جس کا وہ بہت بُرا مانتی تھیں، اور کئی کئی دن منہ پھولا رہتا تھا، لیکن یہ خط تو بہت ملایم ہے، میں نے تو اس میں کچھ بھی نہیں لکھا ہے، سوائے اس کے کہ وہ اس بات کو سمجھ لیں کہ میں ان کا شوہر ہوں اور اُن پر قرآن، حدیث، تاریخ، اور روایات کی رو سے فرض ہے کہ وہ میرے احکام کو۔ میں نے اُن کو یہیں روک کر کہا کہ "میں نے آپ کی سب مشیخت پناہی سن لی، اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کے اور اُن کے تعلقات اور خراب ہوں تو بسم اللہ اس خط کو ضرور روانہ کر دیجئے" دنیا میں ایسے ہزاروں شوہر ہیں جو اپنی بیبیوں سے اچھے تعلقات رکھنا چاہتے ہیں مگر نہیں رکھ سکتے، وہ ایمانداری سے کوشش کرتے ہیں اور ناکام رہتے ہیں۔ منجملہ اُنکے ایک آپ ہیں جو محض اپنی غلطی کے آپ شکار بنے ہوئے ہیں یہ میں نہیں کہتا کہ آپ کی بیوی فرشتہ خصلت ہیں مگر دنیا میں بہت سے ایسے کام ہیں جو انسان کو ملتوی کرنے پڑتے ہیں، اس خط کو بھیجکر آپ اُن کی طبیعت میں اشتعال پیدا کریں اور کیا نتیجہ ہے؟ آپ کو دیکھنا چاہئے کہ موجودہ حالات کیا ہیں؟ آپ چاہتے ہیں کہ گھر میں خوشی نظر آئے، میاں بیوی میں ہمدردی اور باہمی محبت ہو، لیکن آپ یہ بھی جانتے ہیں کہ بعض الفاظ کے استعمال سے آپ کی بیوی کا مزاج مشتعل ہو جاتا ہے، لیکن آپ اُن کو ترک نہیں کرتے۔ ایک شخص بھینسے کو لال جھنڈی

دکھاتا ہے، اور جب بھینسہ حملہ آور ہوتا ہے تو وہ اُسکے اُس فعل کو احمقانہ سمجھتا ہے، حالانکہ وہ خوب جانتا ہے کہ لال جھنڈی کو دیکھ کر بھینسا ضرور حملہ کرے گا، اور وہ اسی وقت جھنڈی دکھاتا ہے جب کہ وہ بھینسہ کو غصہ میں لانا چاہتا ہے، آپ کی بھی بجنسہ یہی حالت ہے"

میں نے دوران تقریر میں اُن کو بات کرنے کا موقع نہ دیا۔ جب میں تقریر ختم کر چکا تو مجھے معلوم ہوا کہ وہ بیکار نہیں گئی، اور انھوں نے دریافت فرمایا "تو پھر کیا کروں"؟

میں نے کہا کہ فرض کیجئے کہ اسی انداز کا ایک خط آپ کی بیوی کا آپ کے پاس آتا تو آپ کے غصہ کی کیا کیفیت ہوتی اور اگر کوئی شخص ہنس کر اور اخلاق کے ساتھ پیش آتا ہو تو آپ کی کیا حالت ہوتی ہے؟"

حضرت کی سمجھ میں یہ باتیں آگئیں اور جب دوسری مرتبہ ملنے آئے تو چہرہ پر بشاشت تھی اور جیب سے ایک خط نکالکر دیدیا جو اُن کی بیوی کا جواب تھا اور جس میں اُن لانے کے واسطے بلایا تھا، شکر ہے کہ اب بھی دونوں میاں بیوی ہنسی خوشی کی زندگی بسر کر رہے ہیں،

تعلقات زن و شو میں یہ نکتہ یاد رکھنے کے لائق ہے کہ "ہم دونوں نے غلطی کی"، یہاں تک تو ٹھیک ہے، تعلقات خراب نہ ہونگے، لیکن جب یہ کہا جائیگا "یہ غلطی تمہاری تھی"، تو ہزار عمل اور انصاف برتا جائے، میاں بیوی میں کبھی صفائی نہ ہوگی:۔

انسان کا دماغ مشین کی طرح کام کرتا ہے، اور اگر اس کی قابلیت اور اس کی عادت کا علم ہو جائے تو ہم اس کے بارے میں پیشین گوئی بھی کر سکتے ہیں۔ اصول نمبر ۲ یہ ہے۔

"غور سے دیکھتے رہو کہ جو کچھ تم کرتے ہو اُس کے جواب میں دوسرا کیا کرتا ہے بالفاظ دیگر مطالعہ کرو کہ تمہارے طرز عمل کا جواب دوسرے کی جانب سے کیا ظہور میں آتا ہے"،

اس طفلانہ خیال کو اپنے پاس کبھی نہ آنے دیجئے کہ دوسرے کو کیا کرنا چاہئے، بلکہ صرف اس امر پر آپ توجہ کریں کہ دوسرا آدمی کیا کرتا ہے، آپ کو حیرت ہوگی کہ تھوڑے ہی عرصہ میں آپ کہہ سکا کریں گے فلاں موقع پر اُس شخص کا کیا طریق عمل ہوگا، اور پھر آپ

اُس کی بہترین صفات سے فائدہ اُٹھا سکا کریں گے۔ اسی اصول کے تحت میں یہ مثال بے موقع نہ ہو گی۔

ایک شخص تھا، اُس خدا کے بندے نے دنیا میں انجن چلانے کے کام سے شروع کر کے معنف تک کا فرائض کو انجام دینے کی کوشش کی تھی، اور چار یا پانچ برس کے عرصہ میں ایک جگہ سے دوسری جگہ چلا جانا اُس کے لئے معمولی بات رہی تھی۔ ہر جگہ چند دن تو وہ اچھی طرح کام کرتا تھا۔ اور پھر کوئی نہ کوئی ایسی افتاد ہوتی تھی کہ اُسے علیحدہ ہونا پڑتا تھا اُس کے ذہن میں یہ بات سمائی ہوئی تھی کہ جہاں میں جاتا ہوں میری ہوشیاری اور قابلیت سے وہاں کا منیجر جلتا ہو جاتا ہے، میں نے جب اُس کے حالات پر غور کیا تو معلوم ہوا کہ وہ شخص اپنی زبان کا شکار تھا اور یہ نہ جانتا تھا کہ اُس کے الفاظ سے اُس کے منیجر یا آقا پر کیا اثر پیدا ہو گا۔ جس معاملہ میں اختلاف ہوتا وہ صاف کہدیتا کہ تم غلطی کر رہے ہو، حالانکہ اُس کو جاننا چاہئیے تھا کہ اس قسم کی گفتگو سے دوسرے کے دل پر کوئی خوش آئند اثر نہیں ہوتا ہے، ایک مرتبہ وہ ایسی ہی مصیبت میں مبتلا تھا اور عنقریب اپنی خدمت سے علیحدہ ہونے والا تھا۔ میرے پاس آیا میں نے کہا کہ تم جاؤ اور جو کچھ تمہارے اور منیجر کے درمیان گفت و شنید ہوئی ہو وہ لفظ بہ لفظ لکھ کر لاؤ۔ میں نے اسی طرح اُسکی دوسری ملازمتوں کے بارے میں بھی سوال و جواب لکھوائے۔ اُن کو دیکھ کر وہ خود قائل ہو گیا کہ حقیقت میں ہمیشہ اسُ کی جانب سے غلطیاں ہوا کرتی تھیں۔ میں نے اسُ کا علاج یہ تجویز کیا کہ وہ دوسروں کی رائے کی عزت کیا کرے اور اسُ کو اپنی رائے پر ترجیح دیا کرے، تین مہینہ کی مشق میں وہ شخص تمام بلاؤں سے نجات پا گیا، اور آج بہت اچھی حالت میں ہے، میری صلاح ہے کہ قارئین شمع بھی ایک ہفتہ یہ مشق کریں اور دیکھیں کہ اس عرصہ میں اُن کو کیسی کامیابی ہوتی ہے۔ اور کتنے دوست پیدا ہوتے ہیں۔

ایک اور مثال لیجئے، ان حضرات کو خود بینی کا مرض تھا، ہر موقع اور محل پر اپنی بزرگی، اپنی بڑائی اور کامیابی کی خواہش رہتی تھی۔ اسی خیال سے اُنہوں نے

مذہب کی آڑلی تھی، ممبر پہ بیٹھ کر وعظ فرماتے تھے، بڑے بڑے مجمعے آپ کی تقریر کو سنتے تھے اور آپ ہر جگہ مذہب کے بھیس میں محض ذاتی کامیابی کا کھیل کھیلا کرتے تھے، امر واقعہ یہ ہے کہ کم بخت کو مذہب سے اتنا بھی شغف نہ تھا جتنا کہ مجھ کو آپ کو ہے، مجھ سے مل کر بھی انہوں نے اپنا وہی رنگ اختیار کیا اور مجھے بھی اپنے پاک خیالات سے مرعوب فرمانا چاہا۔

اُن کو شکایت یہ تھی کہ لوگ اُن کی باتوں پر توجہ نہیں کرتے ہیں، اور بالفاظ دیگر اُن کی خود بینی کو ٹھوکریں لگتی ہیں، اس شخص کی ناکامی کی وجہ یہ تھی کہ وہ بے ایمان تھا، وہ مذہبی آدمی محض اپنے مقصد کو پورا کرنے کی غرض سے بنا ہوا تھا، اُس کا دل مخلص نہ تھا۔ چنانچہ دوسروں کی جانب سے بھی اُس کو غیر مخلصانہ جواب ملتا تھا، اگر آپ کامیاب ہونا چاہتے ہیں تو اخلاص پیدا کیجئے۔ اخلاص کا جواب آپ کو اخلاص سے ملے گا، یعنی جس طرح برتاؤ آپ دوسروں کے ساتھ کریں گے ویسا ہی برتاؤ وہ آپ کے ساتھ کرینگے۔

جو لوگ اپنے حلقہ میں کامیاب نہیں ہیں، اور لوگ اُن سے خوش نہیں ہیں اُن کو چاہئے کہ تنہائی میں سوچیں کہ "کیا میں ویسا ہی اچھا ہوں جیسا کہ ظاہر کیا کرتا ہوں؟ کیا مجھ میں ظاہرداری نہیں ہے؟ کیا باتیں کرتے وقت مجھ میں تھوڑی سی مشیخت اور خود داری نہیں آجاتی ہے اور میں دوسروں کو مرعوب نہیں کرنا چاہتا ہوں؟" اگر آپ میں یہ عیوب موجود ہیں تو کامیابی کا خواب ترک فرمائیے۔ دنیا میں ایسے لوگ بہ کثرت ہیں جو طرح طرح کی غلطیوں میں مبتلا ہیں، لیکن چونکہ وہ اپنی جانچ خود نہیں کر سکتے ہیں اور اس فن سے واقف نہیں ہیں روزمرہ انواع و اقسام کی پریشانیاں اُٹھاتے ہیں، اور دنیا اور اہل دنیا کو مطعون کرتے پھرتے ہیں ہمارا خیال ہے کہ ہندوستانی اس قسم کی شکایتوں میں سب سے زیادہ مبتلا ہے۔ اس کی تنگ نظری، اور دل کی کثافت ضرب المثل کی حد تک پہونچی ہوئی ہے، بہر کیف اسوقت ہمارے سامنے تین اصول ہیں۔

(۱) انسان کے افعال کے متعلق پیشین ہو سکتی ہے (۲) آپ کو چاہئے کہ دوسروں کے

خیالات کو معلوم کریں۔

(۳) آپ ہمیشہ مخلص رہیں اور ظاہر داری کو اپنے پاس نہ آنے دیں۔ نیز ہم کو یہ بھی معلوم ہوگیا کہ زیادہ تر پریشانیوں کا باعث یہ ہے کہ لوگ اپنی جانچ خود نہیں کرتے ہیں۔

"نقشہ امتحان عادات کی بابت"

| | علی احمد | علی محمد | محمد اختر | محمد بشیر | عبدالستار | یونس رضا | ادیم حسین | علی سیف اللہ | مشہدی | ضامن رضا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جدت | + | = | + | − | + | + | + | = | + | + |
| رضاجوئی | = | = | · | + | = | − | − | = | = | − |
| ایمانداری | + | = | = | = | − | + | + | + | = | + |
| اعتبار | + | − | − | = | − | = | + | = | = | = |
| قوت ارادی | − | = | − | = | − | − | − | + | − | − |
| حکومت | + | + | = | + | = | = | = | + | + | = |
| انہماک | = | − | + | − | − | + | = | = | − | = |
| ذہانت | − | = | = | − | = | + | = | + | = | + |
| استقلال | + | − | = | = | + | + | = | = | + | − |
| سوجھ بوجھ | = | = | + | = | = | + | + | − | = | + |
| خواہش ترقی | · | + | + | + | = | − | − | + | = | = |
| ضبط | · | − | − | + | = | = | + | = | − | = |

یہ نقشہ ایک شخص نے میری ہدایت سے بنا کر اپنی جانچ کی تھی۔ دس دوستوں کے بارہ صفات کو اس نے اپنی رائے سے معلوم کر کے لکھا تھا اور پھر ان سے اپنا مقابلہ کیا تھا، آپ بھی ایک ایسا ہی نقشہ بنائیں اور اپنے احباب کے نام لکھ کر دیکھیں کہ وہ کن صفات میں آپ سے بہتر، برابر، اور کم ہیں۔ تین نشانات -، =، + کے معنی یہ ہیں کہ آپ کے دوست آپ سے بہتر، برابر، اور کم ہیں، اس نقشہ میں ۱۲۰ فیصلے ہیں جو آپ کو اپنے احباب کے بارے میں قائم کر کے نشان لگانے ہوں گے، جس شخص نے اس نقشہ کی خانہ پوری کی تھی وہ ۴۲ میں بہتر، ۴۹ میں برابر، اور ۲۹ میں کم تر ثابت ہوا، اگر آپ کے نقشہ میں + کے نشان زیادہ ہوں تو یا تو آپ خود بین ہیں اور اپنے آپ کو "بڑا آدمی" سمجھتے ہیں، یا آپ کے دوست آپ کے احباب آپ کی قابلیت کے مقابلہ میں کم قابل ہیں، اگر آپ کے نقشہ میں — کے نشان زیادہ ہوں تو آپ ایسے لوگوں سے مل رہے ہیں جو آپ سے زیادہ قابل ہیں یا آپ میں یہ عیب ہے کہ آپ اپنی خوبیوں کو گھٹا کر دیکھنے کے عادی ہیں، بہرکیف ان دونوں میں سے ہر حالت میں آپ کو نہایت سنجیدگی اور سمجھداری کے ساتھ متوجہ ہونا چاہئے۔ اور میں یقین دلاتا ہوں کہ اگر آپ ایمانداری کے ساتھ اپنے نقشہ کو پُر کریں گے اور سنجیدگی کے ساتھ اس پر غور کریں گے تو آپ اپنی زندگی کو قطعی طور پر درست کر لیں گے، اور یہ درستی آپ کی کامیابی اور راحت کا باعث ہوگی۔ لہذا آپ کا فرض ہے کہ جن صفات میں آپ کو کمی محسوس ہو ان صفات کو اپنے آپ میں پیدا کریں، اور جن صفات کو آپ اپنے آپ میں پائیں تو پہلے یہ دیکھیں کہ آپ میں واقعی وہ صفات موجود ہیں یا نہیں، اگر موجود ہیں تو انکی حفاظت کریں اور ان کو ضائع نہ ہونے دیں۔

اب میں ایک نوعمر دوست کی مثال پیش کر کے بتانا چاہتا ہوں کہ آپ اپنی جانچ کس طرح کر سکتے ہیں۔ ان کا فرضی نام نواب ہے، ہونہار، ہوشیار، اور ذہین آدمی ہیں۔ مگر مجھے سخت حیرت ہوئی کہ وہ نہایت پریشان تھے، ان کی پہلی شکایت تو یہ تھی کہ ان کا افسر اعلیٰ خفا

رہتا تھا، دوسری شکایت یہ تھی کہ محکمہ کے کسی شخص سے ان کی موافقت نہ تھی! اور انھیں وجوہ سے وہ اپنی لیاقت کا اظہار نہ کر سکتے تھے، تین سال کے عرصہ میں نواب نے مختلف قسم کے کام شروع کئے۔ کہیں سے تو وہ برخاست ہوئے اور کوئی کام وہ خود چھوڑ آئے۔ اور ہر مرتبہ کسی نہ کسی آدمی سے ناراض رہے، یعنی استعفیٰ یا برخاستگی کا باعث یہ ہوتا تھا کہ یا تو محکمہ کے کسی کام ملازم سے ٹکر ہو جاتی تھی یا وہ خود افسر اعلیٰ سے الجھ پڑتے تھے، نواب نے جوں توں کر کے تعلیم تو ختم کر لی تھی۔ مگر انکا خیال تھا کہ دنیا بہت بُری جگہ ہے، اور اس میں سخت نقص ہے۔ حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ دنیا بہت اچھی جگہ ہے صرف ہمارے دوست کی اندرونی دنیا میں نقص تھا، میں نے ان کی اصلاح کا جو طریقہ اختیار کیا وہ حسب ذیل تھا۔

(۱) پہلے تو میں نے ان کی ذہنی لیاقت کا اندازہ کیا، کہ وہ کس قسم کی تھی اور کتنے بار کے اٹھانے کی متحمل ہو سکتی تھی! میری غرض یہ تھی کہ مجھے معلوم ہو سکے کہ وہ جن کاموں میں ہاتھ ڈال رہا تھا وہ اس کی استعداد سے باہر تھے، یا کم تھے، میں نے مختلف قسم کے سوالات کر کے یہ رائے قائم کی کہ جن کاموں کو وہ کر رہا تھا یا کر چکا تھا ان سے اس کی لیاقت دس گنا زیادہ تھی! یعنی اس کا کارہائے منصبی میں اس کے دماغ کا صرف دسواں حصہ صرف ہوتا ہے اور بقیہ نوے حصے شکایتوں اور جنگ و جدال کی نذر ہوتے تھے، چنانچہ اس نے ایسی خفیف خفیف باتیں سنائیں جن پر وہ لڑ کر یا تو برخواست ہوا تھا یا مستعفی! یہاں یہ نکتہ یاد رکھنے کے لایق ہے کہ اگر آپ کو کسی پر غصہ آئے۔ اور آپ تنہائی میں اس کا تصور کر کے دانت پیسنے لگیں کہ بغیر بدلہ لئے ہرگز نہ چھوڑونگا، تو آپ کو چاہئے کہ آپ اپنی حالت پر ہنسیں، کیونکہ برائی کی ابتدا یہیں سے ہوتی ہے، اور آپ اپنا دستور العمل یہ بنالیں:-

(۲) "میں دنیا میں اگر اور لوگوں کے ساتھ رہکر بسر کرنا چاہتا ہوں تو چاہئے کہ پرانے قضیوں کو اور شکایتوں کو فراموش کر دوں"!

(۳) نواب میں مجھے ایک اور بات نظر آئی جس کی طرف والدین کو ابتدا سے توجہ

کرنی چاہئے - وہ اپنے بھائی بہنوں میں سب سے زیادہ ذہین اور تیز تھا، اور جب دوسرے بچے اُس کی بات نہ سمجھتے تھے تو وہ خفا ہوا کرتا تھا، بچپن سے یہ عادت ترقی پاتی رہی اور شباب میں بھی رنگ لائی - یعنی اپنی ذہانت سے وہ معاملہ کی تہہ پر فوراً پہونچ جاتا تھا، اور اس بات پر خفا ہوتا تھا کہ دوسروں کی سمجھ میں وہ بات کیوں نہیں آئی - یہی وجہ محکمہ کے ملازمین اور بعض اوقات افسروں سے بگاڑ کا باعث ہوئی - اس مثال سے بھی ہم ایک اور اصول قایم کرتے ہیں -

" ذہین آدمیوں کو چاہئے کہ وہ سست آدمیوں کے ساتھ صبر اور نیکی کا برتاؤ کریں "

سست ذہن آدمیوں کو اپنی تیزی کے ساتھ کھینچنے میں اُن کا دل دُکھتا ہے، غصہ پیدا ہے، اور اکثر رنجش پیدا ہو جاتی ہیں - سست ذہن آدمی فطرتاً مجبور ہے، وہ ذہین آدمی کیساتھ کیونکر سوچ سمجھ سکتا ہے، اُس پر خفا ہونا، فطرت سے لڑنا ہے اور سخت حماقت ہے، آپ کبھی دوسروں پر حکومت نہ کر سکیں گے جب تک کہ آپ دوسروں کے دماغی معلم کے ساتھ ساتھ چلنا نہ سیکھیں گے -

اب اگر آپ غور کریں گے تو معلوم ہوگا کہ نواب کی زندگی سے آپ کو تین سبق حاصل ہوئے -

(۱) جو کام آپ کریں وہ آپ کی لیاقت سے نہ تو بہت گرا ہوا ہو، اور نہ بہت بلند ہو،

(۲) اپنے دل میں بغض کو جگہ نہ دینی چاہئے -

(۳) سست ذہن آدمیوں کے ساتھ تیزی نہ کرنی چاہئے بلکہ اُن کو ساتھ ساتھ رکھنے کے لئے اپنی رفتار کم کرنی چاہئے، اب اگر علاج کی طرف توجہ کیجائے تو معلوم ہوتا ہے کہ ہم کو سب سے پہلے اپنے آپ کو دوبارہ تعلیم کرنی چاہئے، دوبارہ تعلیم کرنے کا طریقہ یہ ہے -

(۱) آپ ایمانداری، صفائی، اور انصاف کے ساتھ اپنا مقابلہ دوسروں کے ساتھ

کرناسیکھیں۔

نقشہ جو اس مضمون کے ساتھ شامل ہے، آپ کے کام آئے گا، اس کی طرف توجہ کیجئے اور خود بھی ویسا ہی نقشہ بنا کر اپنی قابلیتوں کا موازنہ دوسروں کی قابلیتوں سے کیجئے۔ اور یہ کام کچھ مشکل نہیں ہے، میری گفتگو نواب سے ہوئی تھی وہ حسب ذیل تھی۔ اس گفتگو سے آپ کو اندازہ ہو جائیگا کہ آپ اپنی جانچ اور دوسروں سے موازنہ کس طرح کرسکیں گے۔

میں - تم احمد علی سے واقف ہو؟

نواب - ہاں، اچھی طرح واقف ہوں۔

م - جو کام وہ کر سکتے ہیں، تم بھی کر سکتے ہو۔

ن - ہاں بہت سے کام کر سکتا ہوں۔

م - وہ کون سے کام ہیں جن کو تم اُن سے بہتر انجام دے سکتے ہو۔

ن - مجھے لوگوں کے نام اور لوگوں کی صورتیں خوب یاد رہتی ہیں، اُن کو نام یاد ہی نہیں رہتے،

م - ٹھیک ہے۔ اب بتاؤ کہ اگر کوئی مسئلہ تمہارے سامنے آئے تو تم بہ نسبت اُنکے زیادہ انہماک اور توجہ کے ساتھ اس میں معروف ہو سکتے ہو؟

ن - نہیں میری رائے میں اُن کو فضیلت ہے۔

م - خیر۔ مگر یہ بتاؤ کہ علی محمد، اختر، اور بشیر کے مقابلہ میں تمہاری قوت انہماک اور توجہ کا کیا حال ہے؟

ن - میں ان سے بہتر ہوں۔

م - مگر عبدالستار بھی تو ہیں! آپ کہتے ہیں کہ وہ احمق ہیں؟ لیکن آپ اپنا موازنہ اُن سے بھی کیجئے کہ قوت ارادی میں ان کی کیا حالت ہے؟

ن - قوت ارادی میں تو وہ مجھ سے کچھ بڑھے ہوئے ہیں۔ اپنی رائے ذرا مشکل سے

بدلتے ہیں۔

م - اب آپ یہ بتائیے کہ صفائی، سچائی، اور ایمانداری میں کہ اپنے ان احباب سے موازنہ میں آپ کا کیا مرتبہ ہے؟ ایک ایک کو لیکر رائے قائم کیجئے۔ اچھا پہلے دوستداری کو لیجئے۔ ان لوگوں کے مقابلہ میں دوستوں کے ساتھ آپ کی کیا حالت ہے؟ کیا عبدالستار دوستی کو اچھی طرح بناہتے ہیں؟ اور کیا وہ آپ سے بہتر دوست ثابت ہوتے ہیں!

غرض کہ اس طریق استدلال سے نواب صاحب پندرہ میں دوستوں کا موازنہ ہو گیا، اور جو نتیجہ مرتب ہوا، اس کو دیکھ کر ان کی ہمت بڑھی، اور خود اعتمادی کا جذبہ پیدا ہوا، یہی حال ہر شخص کا ہے، اس قسم کی ذاتی جانچ پرتال سے خود اعتمادی کو ترقی ہوتی ہے، آپ بھی آزمائش کیجئے اور دیکھئے کہ آپ کی حالت میں عظیم الشان فرق نظر آئے گا۔

میری اس تحریر کا مقصد یہ ہے کہ ہم ایک اور اصول اخذ کرتے ہیں یعنی :-

"دوسروں کے ساتھ تعلقات قائم کرنے کے لئے ضروری ہے کہ آپ اپنی قابلیتوں کا صحیح اندازہ ہو اور نیز اپنی کمزوریوں کا"

تعلیم کا اصلی مقصد یہ نہیں ہے کہ آپ میں ردانی پیدا کر دے، اس کی اصلی غرض یہ ہے کہ آپ اپنی حالت کا صحیح اندازہ کر سکیں، ہمارے لئے ازبس ضروری ہے کہ ہم کو اس بات کا علم ہو کہ ہم فلاں کام نہیں کر سکتے ہیں، اور فلاں کام کر سکتے ہیں، اور جب ہم کو صحیح علم ہوتا ہے کہ ہم کیا ہیں، ہم کیا کر سکتے ہیں، اور کیا نہیں کر سکتے ہیں، اسی وقت ہم دوسروں سے اپنا موازنہ کر سکتے ہیں، انسان کی زندگی میں اس سے زیادہ ضروری اور کوئی کام نہیں ہے، آپ ملاحظہ فرمائیں گے کہ نواب کے پیش نظر اس کی دو تصویریں ہیں۔ ایک وہ جس میں اس کو اپنی دماغی قابلیتیں نظر آتی ہیں، ہم اس کو تصویر ذکاوت کہیں گے۔ اور دوسری وہ تصویر ہے جسمیں اس کی خصلتیں نظر آتی ہیں، یعنی اس کی قوت ارادی۔ قوت فیصلہ، قوت اعتبار، قوت ایمان،

وغیرہ وغیرہ جلوہ گر ہیں۔ اس کو ہم تصویرِ خصوصیات کہیں گے، ہم نے نواب کو یہ بھی بتا دیا کہ اُس کی تصویرِ خصوصیات، دوسروں کی تصاویرِ خصوصیات کے مقابلہ میں کیا حیثیت رکھتی ہے۔

اس کے بعد، یعنی یہاں تک پہونچکر ہم کو تصویرِ آرزو و جذبہ ترقی کی طرف متوجہ ہونا چاہیئے یہ وہ تصویر ہے جس میں اُس کو آج پانچ یا دس برس آیندہ کی اپنی تصویر نظر آتی ہے انتہائی حیرت کی بات ہے کہ لوگ اپنی پانچ یا دس برس آیندہ کی تصویر قائم نہیں کرتے ہیں اور ذرا تصور سے کام لیکر یہ نہیں دیکھتے کہ وہ ایک مہینہ، ایک سال، یا دس برس کے بعد کیا ہوں گے اور کیا کرتے ہوں گے۔ اس تصویر کے بنانے کے لئے ضروری ہے کہ انسان یہ بتا سکے کہ وہ اپنے شوق اور ذوق کے ساتھ کس کام کو کرنا چاہتا ہے، اور اس انتخابِ کام کی وجہ کیا ہے، ان دونوں سوالات کا صحیح جواب لیکر میں بتا سکتا ہوں کہ انسان کو کون کام شروع کرنا چاہیئے جس میں وہ یقینی طور پر کامیاب ہو سکتا ہے، اس موقع پر صحیح مشورہ دینا ذرا دشوار ہے۔ کیونکہ "میں سمجھتا ہوں میں فلاں کام کر سکوں گا" اور "میں واقعی فلاں کام کر سکوں گا" کے درمیان میں بہت فرق ہے، آپ کا خیال ہے کہ آپ یقینی طور پر فلاں کام کو خوش اسلوبی کے ساتھ کر سکیں گے، لیکن جب کام کرنے کا وقت آتا ہے تو آپ کو اپنی غلطی محسوس ہوتی ہے، اگر آپ پہلے سے سوچ کر اور اپنی جانچ کر کے نتیجہ نکال لیتے تو غالباً آپ کبھی ایسے کام کے پاس بھی نہ پھٹکتے جس میں ناکامی ہی ناکامی تھی۔

سنجیدہ اور سمجھ دار آدمی اگر کافی غور کرے تو معلوم ہو جائے کہ وہ اُسی کام کو اچھی طرح کر سکتا ہے جس میں اُس کا دل لگتا ہے اور جس کی طرف اُس کو رغبت ہوتی ہے یہ "رغبت" اور "دل لگنے" کا سوال خاصا پیچیدہ ہے، عام طور پر اگر سوال کیا جائے تو نوجوانوں کی کثیر تعداد "سیر و سیاحت" اور "کھیل و تفریح" کی طرف رغبت ظاہر کرے گی، لیکن سوال یہ ہے کہ سیر و تفریح کے ذریعہ سے کتنے نوجوان معاش کی مستقل صورت پیدا کر سکتے ہیں، نوجوان

کا فرض ہے کہ وہ سنجیدگی سے سوچیں اور طے کریں کہ واقعی کس طرف ان کی طبیعتوں کا میلان ہے۔ دُنیا کے شور و شعب، محنت، سختیوں اور کام کی پریشانیوں کو دیکھتے ہوئے اور اپنی طبیعت اور قابلیت کا اندازہ کرتے ہوئے صرف اُسی کام کی طرف راغب ہونا چاہیئے جس کو انسان انجام دے سکتا ہے۔

---

دوسروں کے ساتھ تعلقات قایم رکھنے میں ہم کو اُن کی معمولی معمولی عادتوں اور خصلتوں کو پیش نظر رکھنا چاہیئے۔ بادی النظر میں وہ محض معمولی اور ناقابل لحاظ معلوم ہوتی ہیں۔ لیکن اگر آپ غور سے دیکھیں گے تو وہ دوسروں کی فطرت ثانی بن چکی ہیں اور اس قدر پرانی ہو چکی ہیں کہ اب اُن سے چھیڑ چھاڑ، پوری جنگ کا پیش خیمہ بن سکتی ہے، اسی طرح مجھے ایک اور معاملہ پر بھی چند باتیں لکھنی ضروری ہیں میرا خیال ہے کہ عام طور پر لوگوں کی دماغی حالت اچھی ہوتی ہی لیکن بعض لوگ اپنی ملازمتوں کو ذلیل سمجھتے ہیں اور اُن کو بتاتے ہوئے شرماتے ہیں، یہ طریقہ غلط ہے جو کام انسان قوت بازو سے اور اپنے دماغ سے انجام دیتا ہے محنت کرکے روپیہ کماتا ہے وہ قابل عزت ہے اور اگر وہ ذرا توجہ سے سوچے تو اُس کو خود بخود معلوم ہو جائیگا کہ اس عالم اسباب میں جسکی زنجیر کا سلسلہ بہت بڑا ہے، وہ ایک کڑی ہونیکا شرف رکھتا ہے پھر کیا وجہ ہے کہ انسان اپنے کاموں کو یا اپنی ملازمتوں کو حقیر اور ذلیل سمجھے؟

آخر میں مجھے صرف یہ بتانا ہے کہ

"اگر آپ دوسروں کی زندگی اور اُن کے کام میں دلچسپی لینا شروع کر دیں تو آپ کے ہمدرد احباب کی تعداد میں بہت اضافہ ہو جائے گا، مگر آپ اس خیال کو دل سے نکالدیں کہ دوسرے لوگ ہی آپ سے دلچسپی پیدا کریں"، جب تک آپ اس وہم میں گرفتار رہیں گے کہ دوسرے لوگ آپ کی ذات سے دلچسپی پیدا کریں آپ کے احباب کبھی پیدا نہ ہونگے، لیکن جس وقت آپ اس غلطی سے مُنہ موڑکر دوسروں کی طرف متوجہ ہو جایں گے دنیا آپ کے پیچھے پیچھے پھرے گی۔

بڑے سے بڑے اور چھوٹے سے چھوٹے آدمی سے یہ کہنا کہ آپ اُس کو پسند کرتے ہیں شرمناک نہیں ہے اور یہ وہ الفاظ ہیں جن کو بادشاہ سے لیکر فقیر تک سُننا پسند کرتا ہے۔

دلچسپی کے معنی یہ ہیں کہ آپ جن لوگوں سے واسطہ رکھیں اُنکی کامیابیوں، اُن کی زندگیوں اور اُن کی ناکامیابیوں میں خلوص اور صداقت کے ساتھ دلچسپی لیں اور اُن سے ہمدردی اور محبت کا برتاؤ رکھیں۔ اور کبھی اس غلطی میں نہ پڑیں کہ جس طرح آپکو اپنے احباب کی فکر رہتی ہے دوسرے آپ کی فکر کیوں نہیں رکھتے ہیں۔ وہ خود بخود آپ کی طرف متوجہ ہو جائینگے، اور بہت جلد آپ محسوس کرنے لگیں گے کہ صداقت اور سچائی کے ساتھ ہمدردی کرنیکا صلہ دنیا بہت جلد دے دیتی ہے، جو لوگ ان اصول پر کاربند ہو کر دنیا میں رہیں گے وہ دیکھیں گے کہ احباب کی دنیا میں کمی نہیں ہے اور قدم قدم پر ایسے لوگ موجود ہیں جو اُن کی زندگی کو خوشگوار، اُن کے کاموں کو دلچسپ اور اُن کی مشکلوں کو آسان کر سکتے ہیں۔ اور یہی طریقہ ہے دنیا میں کامیابی کا!

(مختار)

# غزل

(لسان الملک حضرت محشر لکھنوی)

ہجر میں نیرنگ ہستی صبر سے دیکھا کریں
چار آنسو رو کے آنکھوں کو عبث رسوا کریں

وقت نظارہ نظر کے سامنے ہیں سو حجاب
آنیوالے جلوہ گاہِ ناز میں آیا کریں

زندگی عشق میں ہنسنا ہے قسمت سی بعید
دل یہ کہتا ہے جہانتک ہو سکے رو دیا کریں

کوچۂ جاناں سے ہم نکلے تو پھر کیا رہ گیا
اب خدائی بھر کے فتنے سیکڑوں اٹھا کریں

زندگی اور حسرت ایفائے وعدہ روگ ہے
آنیوالے کا کہانتک راستہ دیکھا کریں

مدتوں سے سن رہی ہیں چارہ سازی آپکی
ہم تو جب جانیں مریض عشق کو اچھا کریں

لائیں محشر جلوہ گاہِ حسن میں وہ قدرتیں
سامنے آئے خدائی بھر تو اب دیکھا کریں

# اب فرمائیے حضرات!

## (ترجمہ روسی زبان سے)

از جناب محمد مجیب صاحب (آکسن)

خوب! اب میں شراب پینا بالکل چھوڑ دونگا .... کچھ .... کچھ بھی ہو! اب سمجھ سے کام لینے کا وقت آگیا ہے۔ محنت کرنا چاہئے، محنت، تنخواہ وصول کرنا پسند کرتے ہو تو ایمانداری سے کام کرو، دل لگا کر، خدا کا خیال کرکے، چاہے نہ آرام ملے نہ نیند۔ ہنسی مذاق چھوڑو .... تمہاری مفت میں تنخواہ لینے کی عادت پڑگئی ہے، اور یہ اچھا نہیں۔ اچھا نہیں ........

اسی طرح اور چند اخلاقی سبق اپنے آپ کو دیکر ٹکٹ کلکٹر پوُدچیاگن نے محنت اور مشقت کرنے کی ایک عجیب خواہش محسوس کی۔ رات کے دو بجے تھے، لیکن اس پر بھی اس نے اور چند ساتھیوں کو جگایا اور انہیں ساتھ لے کر ٹکٹ چک کرنے کے لئے گاڑی کا گشت لگانا شروع کیا۔

"آپ ...... کے ٹکٹ ......" وہ چلاتا ہے اور ٹکٹ چک کرنے کے اوزار کو خوشی سے ہلاتا جا رہا ہے۔

اونگھتے، گاڑی کے اندھیرے میں لیٹے ہوئے لوگ، کانپتے ہیں سر ہلاتے ہیں اور اپنے ٹکٹ پیش کرتے ہیں۔

"آپ ..... کے ٹکٹ" پوُدچیاگن نے سکنڈ کلاس کے ایک مسافر کی طرف مڑ کر

